# رسالہ جبر و مقابلہ

## حصہ اول

مجاریہ و مستعملہ مدارس سررشتہ تعلیم ممالک مغربی و شمالی



جسکو

پنڈت بنسی دھر نے باعانت پنڈت موہن لال تالیف کیا

حسب الایماے

مروج علم و ہنر جناب ولیم ہینڈفورڈ صاحب بہادر ڈایرکٹر آف پبلک انسٹرکشن

ملک اودہ واسطے استعمال مدارس و مکاتب سررشتہ تعلیم اودہ کے



بمقام لکھنو

مطبع منشی نول کشور مین چھاپا گیا

سنہ ۱۸۶۵ء




جسطرح علم حساب مین تعداد کی بجاے ہندسے ۱ ۲ ۳ ۴ وغیرہ لکھے
جاتے ہین اسیطرح جبر و مقابلے مین تعداد کی بجاے حروف لکھے جاتے
ہین جیسے پانی کے بخارات کے زور سے دھوئین کی ناو ہزارہا من مال
لاد کر دریاے گنگ مین مثل ہوا اڑی چلی جاتی ہے اور جس ناو کو ہاتھون
سے کھینچتے ہین اوسمین دھوئین کی ناو کی بہ نسبت مال بھی کم لدتا ہے
اور رینگتی سی جاتی ہے اسیطرح جبر و مقابلے سے جو سوالات مشکل
بآسانی حل ہو جاتے ہین وہ سوالات علم حساب سے بدقت حل
ہوتے ہین اور بیشمار سوال ایسے ہین کہ علم حساب سے اونکے جواب
ہرگز نہین نکلتے سوال مندرجہ ذیل اس مراد سے لکھا جاتا ہے کہ
مبتدیون پر روشن ہو کہ جبر و مقابلے سے بہ نسبت علم حساب کے سوالات

مشکل بآسانی حل ہو جاتے ہین

## سوال

وہ کونسا عدد ہے کہ جب اوسمین ۱۰ ملاوین تو حاصل جمع عدد مطلوب سے سہ چند ہو حساب دان لوگ بموجب قاعدہ حساب خطائین کے اس سوال کو اسطرح پر حل کرینگے

اول فرض کرو کہ ۲۰ عدد مطلوب ہے تو اسمین ۱۰ جوڑنے سے ۳۰ حاصل جمع ہوا اور سہ چند یعنی تین گنا ۲۰ کا ۶۰ ہے اسلیے ۶۰ اور ۳۰ مین ۳۰ کا فرق رہا دوسرے فرض کرو کہ ۱۰ عدد مطلوب ہے تو اسمین ۱۰ جوڑنے سے ۲۰ حاصل جمع ہوا اور تین گنا ۱۰ کا ۳۰ ہے اسلیے ۳۰ اور ۲۰ مین ۱۰ کا فرق رہا پھر بموجب قاعدہ حساب خطائین کے ۳۰ گنے ۱۰ یا ۳۰۰ مین سے ۱۰ گنے ۲۰ یا ۲۰۰ کم کیے تو ۱۰۰ باقی بچے اس باقی کو دونون تعداد کے فرق یعنی ۳۰ اور ۱۰ کے حاصل تفریق ۲۰ پر قسمت کرنے سے ۵ حاصل ہوے یہی عدد مطلوب ہوا ❊

جبر و مقابلے کے بموجب اس سوال کے حل کرنے کا یہہ طریق ہے فرض کرو کہ د عدد مطلوب ہے تو بموجب شرائط سوال کے د+۱۰=۳د دونون مقادیر مساوی یعنی د+۱۰ اور ۳د ان مین سے د کو منہا کیا تو ۲د=۱۰ اور نصف ۲د یعنی د=۵ یہی عدد مطلوب ہوا

جبر و مقابلہ پڑھنے والون کو چاہیے کہ ان دو طریقون سے اُس سوال کا جواب نکالے ہے اونمین دیکھین کہ کونسا طریق سہل اور مختصر ہے اور ایسے سوال بے انتہا ہین کہ وے علم حساب سے مطلق حل نہین ہو سکتے ہیں حقیقت سے دکھلانے کے لیے اگر اس مقام پر کوئی مثال لکھی جاتی تو اُسکا سمجھنا ابھی مبتدیون کو مشکل ہوتا مگر یہہ حال آگے ظاہر ہوگا +

## حدود

**دفعہ ۱** لفظ **مقدار** کے معنی اندازہ ہین اور اوس سے ہر ایک اندازہ یعنی تعداد معلوم ہو جاتی ہے کہ وہ چیز تول اور شمار وغیرہ مین کسقدر ہے اسیلیے علم حساب مین مقدار کی بجاے ہندسہ لکھتے ہین مثلاً آدمیون کی مقدار یا تعداد شمار سے معلوم ہوتی ہے اور کپڑے کی مقدار تعداد گز سے جیسے ۱۰ آدمی اور ۲۰ گز کپڑا +

جبر و مقابلے مین **مقادیر معلومہ** یعنی جانی ہوئین مقادیر کی جگہہ مثلاً ۱۰ آدمی ۲۰ گھوڑے وغیرہ کے بجاے حروف ح س ط ع وغیرہ بالکھتے ہین اور **مقادیر مجہولہ** یعنی بے جانی ہوئین مقادیر (مثلاً ایک شخص نے پوچھا کہ کتنے گز کپڑا ہے یا کتنے من غلہ یہان گز اور من کی تعداد نامعلوم ہین) کی بجای د ر لا ہو وغیرہ لکھتے ہین ان حروف استعمال سے عمل حساب مختصر ہو جاتا ہی کیونکہ مثلاً ۶ ۵ ۴ ۳ ۲ کے بجاے صرف

ایک حرف ح لکھ سکتے ہین

جمع و تفریق اور ضرب و تقسیم وغیرہ کی علامات لکھتے ہین

**دفعہ ۲** + یہہ علامت واسطے جمع کے آتی ہی اسے **علامت جمع** یا **علامت اثبات** کہتے ہین اور جب + یہہ علامت دو مقادیر کے بیچ مین آتی ہے تو اوس سے یہہ مراد سمجھو کہ داہنی طرف کی مقدار مین بائین طرف کی مقدار جمع کرنی ہے مثلاً ح + س ہی اسے ح مثبت س پڑہتے ہین اور اس سے یہہ مراد سمجھتے ہین کہ ح مقدار مین س مقدار شامل کرنی ہے اور فرض کرو کہ ح برابر ہے ۵ کے اور س برابر ۷ کے تو ح + س برابر ہوگا ۵ + ۷ یا ۱۲ کے اور جو ط ۴ کے برابر ہو تو ح + س + ط کو ح مثبت س مثبت ط پڑھینگے اور یہہ ۱۲ + ۴ یا ۱۶ کے برابر ہوگا ✤

**دفعہ ۳** — یہہ علامت واسطے تفریق کے آتی ہے اور اسے **علامت تفریق** یا **علامت نفی** کہتے ہین اسلیے جب یہہ علامت دو مقادیر کے بیچ مین آوے تو اس سے یہہ سمجھو کہ داہنے طرف کی مقدار مین سے بائین طرف کی مقدار گھٹانی ہے مثلاً ح — س کو ح منفی س پڑھتے ہین اور اسکے یہہ معنی ہین کہ ح مین سے س کو منہا کرنا ہی اگر بجاے ح کے ۱۰ رکھو اور بجاے س کے ۶ تو ح — س برابر ہوگا ۱۰ — ۶

یعنی ۴ کے اور جو ط برابر ہو ۳ کے تو ح ــ س ــ ط کو ح منفی س منفی ط پڑھینگے اور وہ برابر ہوگا ۴ ــ ۳ یا ایک کے ✦

دفعہ ۴ × یہہ علامت واسطے ضرب کے آتی ہے اسے علامت ضرب بولتے ہین اسلیے جب × یہہ علامت دو مقادیر کے درمیان مین آوے تو اوس سے یہہ مراد سمجھتے ہین کہ داہنی طرف کی مقدار مین بائین طرف کی مقدار کو ضرب دینا ہے مثلاً ح × س کو ح مضروب س مین یا مقدار س کو مقدار ح مین ضرب دینا پڑھینگے اور اسکے یہہ معنی ہین کہ س کو ح مین ضرب دینا ہے اگر ح کو ۶ کے برابر فرض کرو اور س کو ۴ کے برابر تو ح × س برابر ہوگا ۶ × ۴ یعنی ۲۴ کے اگر ط کو ۲ کے برابر فرض کرو تو ح × س × ط کو ح مضروب س مضروب ط پڑھینگے اور یہہ ۲۴ × ۲ یا ۴۸ کے برابر ہوگا اسیطرح ۳ × د کے معنی ہین ۳ مضروب د یا تین د یعنی ۳د

× اس علامت کے عوض ۔ ایسا ایک نقطہ بھی لکھتے ہین جب دو یا زیادہ مقادیر کو آپسمین ضرب کرتے ہین تو اونکے درمیان علامت ضرب نہین لکھتے اسلیے جب دو مقادیر کے درمیان کوئی علامت نہو تو جانو کہ بائین طرف کی مقدار داہنی طرف کی مقدار مین ضرب دیجائیگی مثلاً ح × س یا ح ۔ س یا ح س ان سب سے یہی مراد ہے کہ مقدار س ح دفعہ جوڑی جائیگی یا مقدار س مقدار ح مین ضرب دیجائیگی اسیطرح

۷ دسے ۷ دفعہ وجانو ح × س × ط و ح . س . ط اور ح س ط
ان سب سے ایک ہی مراد ہے اور ۳ د سے ۳ د اور ر کا تین گنا حاصل ضرب
سمجھو اور دو حروف یا ایک عدد اور ایک حرف کے درمیان کوئی علامت
نہونے سے بھی یہہ سمجھو کہ اونکا حاصل ضرب نکالنا ہے اور مقدار کے پڑہنے
مین لفظ مضروب نہین بولتے مثلاً ح س اور ۳ د کو ح س اور تین د
پڑھتے ہین اسلیے ۳ د اور ۳ + د یا تین گنا د اور تین مثبت د ان متفرق
مقادیر کو یکسان نسمجھو اکثر دو اعداد کے درمیان علامت جمع نہین لکھی جاتی مثلاً
$2\frac{1}{2}$ سے $2+\frac{1}{2}$ جانو اور ۲۳ سے ۲۰ + ۳ سمجھو اور ضرب کرنے مین
دو حروف یا ایک عدد اور ایک حرف کے بیچ علامت ضرب نہین لکھتے
ہین اور جب دو اعداد کو ضرب دینا منظور ہوتا ہے تو اونکے درمیان
یہہ علامت اسلیے نہین لکھتے کہ اس سے مغز سمجھا جاویگا *

دفعہ ۵ ۳ × ۴ برابر ہے ۴ × ۳ کے
۵ × ۷ برابر ہے ۷ × ۵ کے
۶ × ۱۰ کے ۱۰ × ۶ ایضاً
ح × س کے س × ح ایضاً
ح س کے س ح ایضاً

دفعہ ۶ ح $\overline{\text{س}}$ یا س $\overline{\text{ح}}$ مقدار مین $\overline{\text{س}}$ کا مضروب فیہ ح سر یا

امتثال کہلاتا ہے یا ح کا مضروب فیہ س سر کہلاتا ہے جسطرح شرکت
مین ایک شخص کا شریک ہوتے ہین اوسیطرح دوسرے شخص کو بھی پہلے
شخص کا شریک کہتے ہین ۳ د کا ۳ سر ہے کیونکہ د کو ۳ گنا کرنے سے
حاصل ضرب ۳ د کے برابر ہوتا ہے اور ۳ د ر مین د ر کا ۳ سر ہے ر کا
۳ د سر ہے اور ۳ ر کا د سر ہے اور ۲ ح س ط مین ط کا ۲ ح س
سر ہے س کا ۲ ح ط سر ہے ح کا ۲ س ط سر ہے اور ح س ط کا
۲ سر ہے مقدار ح کا سر آ ہے کیونکہ ۱ ح = ح اور ح سے ایک
ح جانا جاتا ہے مقدار کو سر مین ضرب دینے سے یہہ سمجھو کہ عدد سر مین
جتنی اکائیان ہین اوتنی دفعہ مقدار مذکور کو جمع کرنا ہے مثلاً ۳ د ر کے
معنی ہین ۳ دفعہ د ر یا ۳ د دفعہ ر اسمین ر کا سر ۳ د ہے یا ۳ ر
دفعہ د اسمین د کا سر ۳ ر ہے اور ح سے مقدار ح فقط ایک گنی
جاتی ہے اس باعث اوسکا سر ایک ہے ؛

ضرب دینے مین ۳ د دفعہ یا ۲ ح س دفعہ کہنا صحیح ہے کیونکہ ایک
حرف بجاے ایک مقدار یا عدد کے لکھا جاتا ہے مثلاً ۳ د ر مین اگر بجاے د کے
۱۰ رکھو تو ۳ د برابر ہوگا ۳۰ کے اور ۳ د دفعہ ر برابر ہوگی ۳۰ ر کے
دفعہ ۷ ÷ یہہ تقسیم کرنے کی علامت ہے اور اسے علامت
تقسیم کہتے ہین اسلیے جن دو مقادیر کے درمیان ÷ یہہ علامت

آوے تو اوس سے یہہ سمجھو کہ داہنی طرف کی مقدار بائین طرف کی مقدار پر تقسیم کی جائیگی مثلاً ح ÷ س کو ح مقسوم س پر یا مقدار ح مقدار س پر تقسیم کی گئی پڑھینگے اور ۸ ÷ ۴ برابر ہے ۲ کے مگر اکثر بجاے ح ÷ س کے ح/س لکھتے ہین کیونکہ اسکے بھی وہی معنی ہین جو ح ÷ س کے ہین اسیطرح ۸/۴ برابر ہے ۸ ÷ ۴ کے کیونکہ دونون مقادیر ۲ کے برابر ہین حدود مرقومۂ بالا کے ذہن نشین ہونے کے لیے امثال ذیل لکھی جاتی ہین اگر ح برابر ہے ا کے س برابر ہے ۳ کے اور د برابر ہے ۷ کے تو بتلاؤ کہ مقادیر مندرجہ ذیل کونسی اعداد کے برابر ہونگے

## ۱ سوالات

(۱) ح + س + د

(۲) ح + س − د

(۳) ح − س + د

(۴) ح − س − د

(۵) ۲ ح − د

(۶) ۴ ح + ۳ س − ۲ د

(۷) ۴ ح + ۲ س − ۲ د

(۸) ۵ ح − ۴ س − ۴ د

(۹) ۲ ح س + ۳ د

(۱۰) ۲ ح + ۵ − ۳ س د + ۱۰۰

(۱۱) ۷ ح س − ح س د

(۱۲) ۳ ح + س د − د د

(۱۳) ۳ ح د مین د کا سر کیا ہے

(۱۴) ح س د مین د کا سر کیا ہے

(۱۵) ۶ ح س د مین س د کا سر کیا ہے ٭

(۱۶) ۲ ح ب ۲ ح س ب ح س د ۳ ح س د ۲ ح ب ح د ۔

ع ح د اور ح س د ۔ ان ہر ایک مقادیر کے ح کا سر کیا ہے ٭

(۱۷) ۲۵ کا ایسا کونسا سر ہے کہ اگر اوسمین د ۲ کو ضرب دین تو حاصل ضرب ۱۲۵ ہے

(۱۸) ۳ + د اور ۳ د مین کیا فرق ہے اگر د برابر ہو ۲ کے ٭

(۱۹) ۳ ح + د اور ۳ ح ـــ د مین کیا فرق ہے جبکہ ح برابر ہے ۱ کے اور د برابر ۶ کے ٭

(۲۰) ۳ ح + د اور ۳ ح د مین کیا تفاوت ہے جبکہ ح برابر ہے ۳ کے اور د برابر ۲ کے

جبکہ ح برابر ہے ۱۰ کے اور س برابر ۳ کے اور د برابر ۲ کے تو بتلاؤ کہ

(۲۱) ۳ ح د ÷ ۷ کسکے برابر ہوگا (۲۶) $\frac{۳}{س}$ ح + ۲ د ـــ ح ۳ س د ایضاً

(۲۲) ۳ ح د ÷ ۷ س ایضاً (۲۷) ۵ ح د ـــ ۵ س + ح ایضاً

(۲۳) $\frac{۲ ح + د}{س}$ ایضاً (۲۸) $\frac{۳ د}{۲ + ح ۴}$ + $\frac{۴ س}{۱۰ ح ـــ ۱۶}$ ایضاً

(۲۴) $\frac{۳ س + ۳ د}{ح}$ ایضاً (۲۹) $\frac{۲ ح + ۴ س}{۳ د ـــ ح ـــ س}$ + $\frac{ح ـــ ۲ س}{د ـــ س}$ ایضاً

(۲۵) $\frac{ح ـــ د}{س}$ ایضاً (۳۰) $\frac{۲ ح}{س + د}$ + $\frac{ن س}{ح ـــ د}$ ـــ $\frac{ع د}{ح ـــ س}$ ایضاً

**دفعہ ۸** اگر ایک عدد کو اوسی عدد مین کئی بار ضرب دین تو اسطرح کے ضرب کرنے کو **عمل صعود** کہتے ہین اسکی مثال ذیل مین مندرج ہوتی ہین

س × س کو س$^{۲}$ لکھتے ہین اور اوسے س مجذور یا **مال**
یا س کی **دوسری قوت** کہتے ہین ؛

س × س × س کو س$^{۳}$ لکھتے ہین اوسی س کا **کعب** یا س کی
**تیسری قوت** بولتے ہین ؛

س × س × س × س کو س$^{۴}$ لکھتے ہین اور اوسی س کا **مجذور**
**مجذور** یا **مال مال** یا س کی **چوتھی قوت** بولتے ہین مگر یہہ
بات یاد رکھو کہ س$^{۱}$ اور س کے ایک ہی معنی ہین اور س اور س$^{۰}$
مین فرق ہے آگے پڑھنے سے معلوم ہو جائیگا کہ س$^{۰}$ برابر ہے ایک*
کے یعنی کسی مقدار کی قوت صفر برابر ۱ کے ہوتی ہے مقادیر کے اوپر
بائین طرف جو ۱، ۲، ۳، ۴ وغیرہ اعداد لکھے جاتے ہین اونکو قوت نما
بولتے ہین کیونکہ اونسے مقادیر کی قوتون کی تعداد دریافت ہو جاتی ہین ؛

ح + ح کو ۲ح لکھتے ہین اور ح × ح کو ح$^{۲}$ لکھتے ہین اگر ح
برابر ہے ۴ کے تو ۲ح برابر ہوگا ۸ کے اور ح$^{۲}$ برابر ہوگا ۱۶ کے
اور یاد رکھو کہ ۲ح$^{۲}$ کے معنی ہین ح کا مجذور دو چند نہ کہ ۲ح کا مجذور ؛

**دفعہ ۹** **عمل صعود** کے برعکس **عمل نزول** ہوتا ہے اور جزر
کسی ایک مقدار کا ایسی دوسری مقدار کو کہتے ہین کہ اگر اوس
دوسری مقدار کو اوس ہی مین ایک بار یا کئی بار مطابق آحاد

قوت نما کے ضرب دین تو حاصل ضرب مقدار اول کے برابر ہووے
چنانچہ ۹ کا ۳ جذر المال ہے کیونکہ ۳ کا مجذور یا ۳ × ۳ برابر ہے
۹ کے اور ۲۷ کا ۳ جذر الکعب ہے کیونکہ ۳ کا کعب یا ۳ ×
۳ × ۳ برابر ہے ۲۷ کے اسیطرح $ح^۲$ کا جذر المال یعنی جذر ح
ہے کیونکہ ح × ح برابر ہے $ح^۲$ کے اور $ح^۳$ کا جذر الکعب ح ہی کسواسطے
کہ ح × ح × ح برابر ہے $ح^۳$ کے $\sqrt[۲]{\phantom{x}}$ یا $\sqrt{\phantom{x}}$ یہہ
علامت جذر المال یعنی علامت جذر ہی $\sqrt[۳]{\phantom{x}}$ یہہ
علامت جذر الکعب ہے اکثر علامت جذر یا جذر المال کی
$\sqrt{\phantom{x}}$ یہہ لکھی جاتی ہے مگر $\sqrt[۲]{\phantom{x}}$ یہہ علامت
جذر المال صحیح ہے ÷

مثلاً $\sqrt{ح}$ اس سے ح کا جذر المال سمجھو جسطرح ح + ح
کے بجاے ۲ ح لکھتے ہین اوسیطرح $\sqrt{ح} + \sqrt{ح}$
یا ح کا جذر المال دوچند ۱ سے ۲ $\sqrt{ح}$ لکھتے ہین اور
ح کا جذر المال دوچند پڑھتے ہین $\sqrt{ح\,س}$ اس سے ح
مضروب س کا جذر المال سمجھو $\sqrt{ح + س}$ اس سے
ح مثبت س یا ح اور س کے مجموعہ کا جذر المال اور جس مقدار کا جذر
نکالنا ہو اوسکے اوپر علامت جذر $\sqrt{\phantom{x}}$ کا اوپری

حصہ یعنی - بڑھا کر لکھو جس سے مقدار پر علامت جذر کا حصہ مذکور خط وحدانی کے طور پر ہو جاوے اگر بجاے ح کے ۱۶ فرض کرو اور بجاے س کے ۹ تو $\sqrt{ح+س}$ برابر ہوگا $\sqrt{25}$ یا ۵ کے اور $\sqrt{ح س}$ برابر ہوگا $\sqrt{144}$ یا ۱۲ کے $\sqrt{\frac{ح}{س}}$ سے $\frac{ح}{س}$ کسر کا جزر المال جانو مگر $\sqrt{\frac{ح}{س}}$ سے یہہ سمجھو کہ ح کے جزر المال کو س کے جزر المال پر تقسیم کرتا ہے ٭

## ۲ سوالات

اگر ح برابر ہے ایک کے س برابر ۹ کے اور ط برابر ۸ کے تو بتلاؤ کہ ہر ایک مقدار مندرجہ ذیل کس عدد کے برابر ہوگی ٭

(۱) $ح^۲ + س^۲ - ط^۲$ ٭ (۶) $\frac{س^۲}{ح} + \frac{ح^۲}{س} - \frac{۲ ط}{۲ ح}$

(۲) $۱۴ ح^۲ + ۳ س^۲ - ۳ ط^۲$ (۷) $\frac{۸ ح س^۲}{۴ ط} - \frac{۹ ح ط^۲}{۲ س ط}$

(۳) $۵ ح س ط - ۲ س^۲ + ۳ ط^۲$ (۸) $م ح^۲ + ن س^۲ - ع ط^۲$

(۴) $ح^۲ س + س^۲ ط$ (۹) $۲ \sqrt{س} - \sqrt{۲ ط}$

(۵) $۱۱ ح س^۲ + ۲۰ ح س - ۲ س ط^۲$ ٭ (۱۰) $\sqrt{ح س} + \sqrt{ح^۲ س}$

(۱۱) $ح + \sqrt{س} - \sqrt{ح س} + ۲ \sqrt{۲ ط س}$

(۱۲) $\sqrt{۲ ط س} - \sqrt{۲ س - ۲ ح}$

(۱۳) $م \sqrt{\frac{س}{ح}} + ن \sqrt{\frac{س ط}{۴}} - ع \sqrt{۲ ح ط}$

(١٤) $\sqrt[3]{ح ط} + \sqrt{٤س} - ٢\sqrt[3]{ط ط}$

(١٥) $\sqrt{س + ط - ح} - \sqrt[3]{٢س - ٢ط - ٣ح}$

(١٦) $\sqrt[3]{ح} + \sqrt{٢ط} + \sqrt[3]{\frac{س ط}{٩}} - ٤\sqrt[3]{س - ح}$

(١٧) اگر ح برابر ہے ٢ کے تو ٣ح اور $ح^٣$ مین کیا فرق ہوگا

(١٨) اگر د برابر ہے ١٠٠ کے تو $٢\sqrt{د}$ اور $٢ + \sqrt{د}$ مین کیا فرق ہوگا

(١٩) اگر د کو ٦٤ مانو تو $٣\sqrt{د}$ اور $\sqrt[3]{د}$ مین کیا فرق ہوگا

اگر ح کو ایک کے برابر فرض کرو اور س کو ٨ کے برابر تو $\sqrt[3]{ح + س}$ اور $\sqrt[3]{ح} + س$ مین کیا تفاوت ہوگا +

(٢٠) ح کو ١٦ کے برابر فرض کرو اور س کو ٤ کے برابر تو $\sqrt{\frac{ح}{س}}$ اور $\frac{\sqrt{ح}}{س}$ مین کیا فرق ہوگا +

**دفعہ ١٠** = اس علامت کو **علامت مساوات** کہتے ہین اور اوسکو اسطرح پر پڑھتے ہین کہ مثلاً ٢ + ٤ = ٦ کو ٢ مثبت ٤ برابر ہے ٦ کے پڑھینگے ح + د = س سے یہہ سمجھو کہ ح اور د کا حاصل جمع برابر ہے س کے ۔ ٤ ÷ ٤ = ١ اور $\sqrt{٢٥} = ٥$

> یہہ علامت بڑائی کی ہے مثلاً ح > س کو معتد اس ح بڑی ہے س سے پڑھتے ہین +

> یہہ علامت چھوٹائی کی ہے مثلاً ح > س کے یہہ معنی ہین کہ مقدار ح چھوٹی ہے مقدار س سے ٭

∴ اس علامت کو **اسلیے** پڑھتے ہین

∵ اس علامت کو کیونکہ یا چونکہ پڑھتے ہین

**دفعہ ۱۱** جب کہ ایک مقدار کے کئی اجزا ہون اور ہر ایک جز کے داہنی طرف علامت اثبات یا نفی لگی ہو تو مقدار کل کو **مقدار مرکب** کہتے ہین اور ہر ایک جز کو **مقدار مفرد** مثلاً ح — س ح س — ح ط ح + س + ط مقادیر مرکب ہین اور ح اور — س مقادیر مفرد ہین ح س اور — ح ط مقادیر مفرد ہین اور علی ہذا القیاس

ح + س اور + ط مقادیر مفرد ہین

**دفعہ ۱۲** **مقدار مثبتہ** اوسے کہتے ہین جسکے داہنی طرف علامت + ہوتی ہے **مقدار منفیہ** اوسے کہتے ہین جسکے داہنی طرف علامت **نفی** — ہوتی ہے کیونکہ + ح یا + ح یا ح اِنکے ایک ہی معنی ہین اسلیے جو مقدار مفرد کے داہنی طرف + یا — کی علامت نہو تو اوسے مقدار مثبت کہینگے جب مقدار مرکب مین مقادیر مفردہ مثبتہ کا مجموعہ مقادیر مفردہ منفیہ کے مجموعہ سے زیادہ یا کم ہو تو اوس

مقدار مرکب کو مثبت یا منفی کہینگے مثلاً کوئی سوداگر یہہ دریافت کیا چاہتا کہ میرے پاس کتنا زر ہے تو اول وہ اپنے پاس کے روپیونکا شمار کریگا اور فرض کرو کہ اوسکے پاس کا زر ح ہے بعد ازان بطور قرض کے جو روپے اوسنے دیے ہونگے اونھین شمار کریگا اور فرض کرو کہ اوسے س روپے قرض کے لینے ہون تو اوسکے پاس کل زر ح + س ہوگا مگر اوس سوداگر کو کچھہ قرض کے روپے بھی دینے ہون اور وہ قرض جمع سے کم ہو اور اوسکی تعداد — ط خیال کرو تو اوس سوداگر کے پاس لیے دیے کے روپے ح + س — ط باقی بچینگے اگر اوسے کل زر سے زیادہ روپے قرض دینے ہونگے تو ظاہر ہے کہ اوسکے پاس کچھہ روپے باقی نرہینگے مگر جسقدر زر قرض کل زر سے زیادہ ہوگا اوسقدر باقی قرض اوسے ادا کرنا ہوگا اور یاد رکھو کہ جب مقدار کی فقط علامت کا ذکر ہو تو + یا — علامت جانو اور سمجھو کہ مقدار مثبت ہے یا منفی ؛

## سوالات

۱ جبر و مقابلہ سے کیا مطلب نکلتا ہے

۲ مقادر کے کیا معنی ہین

۳ جبر و مقابلے مین مقادیر کے بجاے حروف کیون لکھتے ہین

۴ ح + س ح مثبت س منفی اسکے کیا معنی ہین کیا ۲ + ۵

اسکے یہہ معنی ہین کہ ۵ مین ۲ جوڑے جاینگے

۵ علم حساب مین ۲۰ کچھ معنی ہین اور جبر و مقابلہ مین ح س سے کیا مراد ہے

۶ کسی مقدار کی بجاے ۳ ح لکھا ہے ۳ ح اور ۳ ح — س ان مین سے کونسی مقدار بڑی ہے

۷ اگر ح کو ایک کے برابر فرض کرو اور س کو ۲ کے برابر اور ط کو ۳ کے برابر تو بتلاؤ کہ مقدار ح س ط برابر ہوگی ۱۲۳ کے یا نہین اگر اوسکے برابر نہوگی تو کس عدد کے برابر ہوگی

۸ علم حساب مین $\frac{۲}{۳}$ ۵ سے کیا مراد ہے اور جبر و مقابلے مین $\frac{م}{ن}$ ح کے کیا معنی ہین

۹ مقدار مثبت کی حد کے بموجب + د سے کیا مراد ہے

۱۰ اگر ایک مقدار کے ۶ اور ۷ مضروب اور مضروب فیہ ہون اور دوسری مقدار کے ۷ اور ۶ تو وے دونون مقدار ایک ہی ہونگی یا نہین اگر ایک ہی ہون تو بتلاؤ کہ وہ کونسی مقدار ہے ح س ط کا کیا ح س مضروب فیہ ہے اور ح س ط مقدار مین جو حروف لکھے ہین اونمین دو حروف کے بیچ مین کونسی علامت محذوف ہے اور دو حرفون کے درمیان کوئی علامت نہونے سے کیا معنی ہوتے ہین

۱۱ بیان کرو کہ ح س — ط یعنی ح س منفی ط سے کیا مراد ہے

۱۲ بیان کرو کہ ۲ح س + ۳ یعنی دو ح س مثبت ۳ سے کیا مراد ہے

## جمع

دفعہ ۱۳ جن مقدارون کے حروف یکسان ہون اور ... مختلف اونکو مقادیر متماثلہ کہتے ہین مثلاً ۳ح و ۲ح و ۱۰ح مقادیر متماثلہ ہین اسیطرح ۳ح س و ۶ح س و ۲ح س مقادیر متماثلہ ہین $ح^۲$ ۳ و $ح^۲$ ۵ $ح^۲$ بھی مقادیر متماثلہ ہین ✣

جن مقدارون کے حروف مختلف ہوتے ہین وے مقادیر غیر متماثلہ کہلاتی ہین مثلاً ح و س و د مقادیر غیر متماثلہ ہین اور ۲ح و ۳س و ۴د یے بھی مقادیر غیر متماثلہ ہین اسیطرح ح س و $ح^۲$ س و $ح^۲ س^۲$ مقادیر غیر متماثلہ ہین ✣

## مثالین

(۱) ۵ح — ۳س و ۴ح + ۷س اور — ۸ح — ۵س

انمین سے متماثلہ کو ایک جگہہ مین لکھو اور اونکی علامات بدستور رکھو

## جواب

| | | |
|---|---|---|
| + ۵ح | — ۳س | اس درمیانی خط کے ایک ایک طرف مقادیر متماثلہ ہین اور |
| + ۴ح | + ۷س | |
| — ۸ح | — ۵س | دونون طرف کی مقادیر ملکر غیر متماثلہ ہین ✣ |

(۲) $ح^۳$ + ۳$ح^۲$ س + ۳ح $س^۲$ + ۲$ح^۳$ + ۲$س^۳$ + ۵ح $س^۲$

— ۵ ح ط$^{2}$ — ح$^{2}$ س ان مقدارون مین سے مقادیر متماثلہ کو مع علامات کے علیحدہ علیحدہ ایک جگہہ مین لکھو +

## جواب

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| + ح$^{3}$ | + ۳ ح$^{2}$ س | + ۳ ح س$^{2}$ | — ۵ ح ط$^{2}$ | + ۲ س$^{3}$ |
| + ۲ ح$^{3}$ | — ح$^{2}$ س | + ۵ ح س$^{2}$ | | |

(۳) ۲ ح — ۳ س + ۷ س ط + س$^{2}$ ط — ۵ ح س ط + ۲ د ر — ۳ د$^{2}$ + ۷ س ط — ۹ ح + ۶ س + ۱۰ ح — ۵ د$^{2}$ — د ر + د$^{2}$ + ح س ط — ۲ س ط + ط$^{2}$ — س — ۳ ط$^{2}$ ان مقدارون مین سے مقادیر متماثلہ کو مع علامات کے علیحدہ علیحدہ ایک جگہہ مین لکھو

## جواب

| | | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| + ۲ ح | — ۳ س | + ۷ س ط | + س$^{2}$ ط | — ۵ ح س ط | + ۲ د ر | — ۳ د$^{2}$ | + ط$^{2}$ |
| — ۹ ح | + ۶ س | — ۲ س ط | + ۷ س$^{2}$ ط | + ح س ط | — د ر | — ۵ د$^{2}$ | — ۳ ط$^{2}$ |
| + ۱۰ ح | — س | | | | | + د$^{2}$ | |

## قاعدہ جمع کرنے مقادیر متماثلہ کا

دفعہ ۱۴ اول جن مقدارون کو جمع کرنا ہو اونکی جو سب علامات + یا — ہون تو اونکے جمع کرنے کا یہہ قاعدہ ہے کہ اعداد سر کو جمع کرکے حاصل جمع کو نیا سر فرض کرتے ہین اور اوسکے ۔ آہنی حرف

علامت مقدار متماثلہ لکھکر اوس سر کے بائین طرف مقدار کے حروف
لکھتے ہین مثلاً ۵ح مین ۴ح جمع کرنے سے ۹ح حاصل جمع
ہوتا ہے کیونکہ ۵ح سے مراد ہے پانچ گنا ح یا ح + ح + ح
+ ح + ح اور اسیطرح ۴ح کے معنی ہین چار گنا ح یا ح + ح + ح + ح
اسلیے ۵ح مین ۴ح جمع کرنے سے ۹ گنا ح یا ۹ح حاصل جمع
ہوا — ۲س سے مراد ہے کہ مقدار ۲س کو گھٹانا ہے —۳س کے
یہہ معنی ہین کہ مقدار ۳س کو گھٹانا ہے اسلیے —۲س مین —۳س جوڑنے
سے —۵س حاصل جمع ہوا اور اوسکے یہہ معنی ہین کہ مقدار ۵س کو گھٹانا ہے
دوم جب متماثلہ مقدارونکو جمع کرنا ہو اور انکی علامات مختلف ہون
یعنی کسی مقدار کی علامت نفی کی ہو تو اعداد سر مثبت کو اور اعداد سر منفی کو
علیحدہ کو علیحدہ جمع کرو اور بڑی حاصل جمع مین سے چھوٹی حاصل جمع کو
گھٹا دو اور حاصل تفریق کے بائین طرف مقدار متماثل کے حروف لکھدو
اور اس کل مقدار کے داہنی طرف بڑی حاصل جمع کی علامت لکھدو مثلاً
۵ح یا + ۵ح مین — ۲ح جمع کرتے ہین تو + ۳ح حاصل جمع ہوگا
کیونکہ + ۵ح سے یہہ مراد ہے کہ ۵ح کو جمع کرنا ہے اور — ۲ح سے
یہہ مراد ہے کہ ۲ح کو گھٹانا ہے اسلیے دونون کو جمع کرنے سے ۳ح حاصل جمع ہوا
۳ح —۲ح —۵ح اور ۱ح کو جمع کرنا ہو تو اون مقدارون ہین

١٣ح مثبت ہین اور ٧ح منفی اسیلیے اونکا ٦ح حاصل جمع ہوا۔
— ۴ح و ٢ح و ٥ح اور —١٠ح کو جمع کرو تو اون مقدارون
مین ٧ح مثبت ہین اور ١٣ح منفی اسیلیے —٦ح حاصل جمع ہوا۔

## جمع کی مثالین

| | | | |
|---|---|---|---|
| ٢د | ٣ح س | —٥ح | —ح س |
| ۴د | ٥ح س | —٦ح | —٥ح س |
| ٧د | ٢ح س | —٢ح | —٣ح س |
| د | ح س | —ح | —٢ح س |

حاصل جمع = ١۴د حاصل جمع = ١١ح س حاصل جمع = —١۴ح حاصل جمع = —١١ح س

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۴ح | ٢در | ٣ح² | ١٥ح س² |
| —٧ح | ٧در | ٢ح² | —٧ح س² |
| ٥ح | —٦در | —٦ح² | —۴ح س² |
| —ح | —در | ٧ح² | ٩ح س² |
| ح | +٥در | —۴ح² | —٣ح س² |
| ١٠ح | در | —٥ح² | —ح س² |
| —١٠ح | —٨در | ١٠ح² | —١٠ح س² |
| حاصل جمع = ٢ح | X | ٧ح² | —ح س² |

سوم جبکہ مقادیر مرکب کو جمع کرنا ہو تو مقادیر متماثلہ کا حاصل جمع علیحدہ علیحدہ نکالو اور ان حاصل جمع کو مع اونکی علامات کے ایک سیدھ مین لکھو وہی کل حاصل جمع مطلوب ہوگا مثلاً ۲ح + ۳س کو ۳ح + ۴س مین جمع کرنا ہے تو ۲ح کو ۳ح مین جمع کرنے سے ۵ح حاصل جمع ہوا اور ۳س کو +۴س مین جمع کرنے سے +۷س حاصل جمع ہوا اسلیے ۵ح + ۷س کل حاصل جمع ہوا

اگر ۳ح — ۴س کو ۲ح + ۳س مین جمع کرنا ہے تو ۲ح اور ۳ح کا ۵ح حاصل جمع ہوا اور — ۴س اور + ۳س کا — س حاصل جمع ہوا اسلیے ۵ح — س کل حاصل جمع ہوا +

۲ح + ۳س سے یہہ مراد ہے کہ ۲ح مین ۳س کو جمع کرنا ہے اور اسیطرح ۳ح + ۴س سے بھی یہہ مراد ہے کہ ۳ح مین ۴س کو جمع کرنا ہے اسلیے اگر کوئی کہے کہ ۲ح + ۳س اور ۳ح + ۴س ان دو مقادیر کو جمع کرلو تو اسکے یہہ معنی سمجھو کہ ۲ح و ۳س و ۳ح اور ۴س کو جمع کرنا ہے +

علم حساب مین جب چھوٹے اور بڑے درجے کے اعداد کو جمع کرنا

ہوتا ہے تو بڑے درجے کے اعداد کو علیحدہ جمع کرتے ہین اور چھوٹے درجے کے اعداد کو علیحدہ مثلاً پائیون مین پائیان اور آنون مین آنے اور روپیون مین روپیے جمع کرتے ہین +

## مثالین

(۱) ۵ح — ۳س اور ۴ح — ۷س کا حاصل جمع بتلاؤ

۵ح — ۳س

۴ح — ۷س

حاصل جمع = ۹ح — ۱۰س

۵ح مین ۴ح جمع کرنے سے ۹ح حاصل جمع ہوا اور ۳س کو گھٹانا ہی اور ۷س کو بھی گھٹانا ہی اسلیے بلکہ ۱۰س کو گھٹانا ہوا اور اسکو — ۱۰س لکھتے ہین +

(۲) ۵ح — ۳س اور ۴ح + ۷س کا حاصل جمع بتلاؤ +

۵ح — ۳س

۴ح + ۷س

حاصل جمع = ۹ح + ۴س

۵ح مین ۴ح جمع کرنے سے ۹ح حاصل جمع ہوا اور ۷س مثبت مین سے ۳س منفی کم کرنے سے + ۴س باقی رہا +

(۳) ۵ ح — ۳ س، ۴ ح + ۷ س اور — ۸ ح — ۵ س کو جمع کرو

۵ ح — ۳ س

۴ ح + ۷ س

— ۸ ح — ۵ س

حاصل جمع = ح — س

اس مثال مین ۹ ح مثبت ہین اور ۸ ح منفی اسلیے ایک ح یا ح مثبت باقی رہا اور ۷ س مثبت اور ۸ س منفی ہین اسواسطے ایک — س یا س منفی رہا ۔

(۴) ۳ ح$^2$ + ۴ س ط — ف$^2$ + ۱۰، — ۵ ح$^2$ + ۶ س ط + ۲ ف$^2$ — ۱۵ اور — ۴ ح$^2$ — ۹ س ط — ۱۰ ف$^2$ + ۲۱ کا حاصل جمع بتلاؤ

مقادیر متماثلہ کو مع اونکی علامات کے ایک دوسرے کے تلے لکھو

۳ ح$^2$ + ۴ س ط — ف$^2$ + ۱۰

— ۵ ح$^2$ + ۶ س ط — ۲ ف$^2$ — ۱۵

— ۴ ح$^2$ — ۹ س ط — ۱۰ ف$^2$ + ۲۱

حاصل جمع = — ۶ ح$^2$ + س ط — ۹ ف$^2$ + ۱۶

مقادیر متماثلہ کی پہلی صف مین ۳ ح$^2$ مثبت ہین اور ۹ ح$^2$ منفی اسلیے ۶ ح$^2$ منفی یا — ۶ ح$^2$ باقی رہا اور دوسری صف مین

۱۰ س ط مثبت ہین اور ۹ س ط منفی ہین اسواسطے ایک س ط
یا مثبت س ط یا + س ط باقی رہا اور تیسری صف مین ۲ ف ۲
مثبت ہین اور ۱۱ ف ۲ منفی انمین سے ۹ ف ۲ منفی یا — ۹ ف ۲
باقی رہا اور چوتھی صف مین ۳۱ مثبت ہین اور ۱۵ منفی ان مین
سے ۱۶ مثبت یا + ۱۶ باقی رہا +

## قاعدہ جمع کرنے مقادیر غیر متماثلہ کا

**دفعہ ۱۵** مقادیر غیر متماثلہ کے جمع کرنے سے یہہ مراد ہے کہ
اونکو مع اپنی اپنی علامت کے ایک سیدھ مین لکھو مثلاً ح + س ط
— ف + ق کا یہہ ح + س + ط — ف + ق حاصل جمع ہوا
اس سے یہہ مراد ہے کہ تمام مقادیر مذکور جمع کیجاوینگی اور یہہ یاد رکھو
کہ ح + س کے یہہ معنی ہین کہ ح مین س کو جمع کرنا ہے اور یہہ خیال
کرو کہ مقدار ح مین مقدار س جوڑی ہوئی ہے کیونکہ جب تک
مقدار ح اور س کی قیمت یا تعداد نا معلوم ہے تب تک ح اور س
جمع نہین ہو سکتے مثلاً کوئی پوچھے کہ ۱۰ من ۳ سیر اور ۵ چھٹانک کا
حاصل جمع کیا ہے تو اونکو ایک سطر مین اسطرح پر لکھا ۱۰ من تین سیر
اور ۵ چھٹانک یہہ حاصل جمع ہوا اگر کوئی پوچھے کہ ایک کمرے مین
۱۷ لڑکے ہین اور دوسرے مین ۵ لڑکے تو دونون کمرون مین

سب کتنے لڑکے ہونگے ۱۵ لڑکے جواب ہوگا کیونکہ دونون کمرون مین لڑکے ہی ہین اور وے ہمجنس ہین اسلیے ایک کمرے کے لڑکون کی تعداد ۵ ہے اور دوسرے کمرے کے لڑکون کی تعداد ۱۰ ہے مقادیر متماثلہ ہوئین اور اونکو جوڑنے سے سب ۱۵ لڑکے ہوے اگر کوئی شخص پوچھے کہ ایک احاطہ مین ۵ گھوڑے ہین اور دوسرے احاطے مین ۳ بیل تو اونکا حاصل جمع کیا ہوگا تو اونکو علیحدہ علیحدہ کرکے تبلا دینگے کہ ۳ بیل اور ۵ گھوڑے ہین اونکا حاصل جمع ہوگا کیونکہ گھوڑا اور بیل غیر جنس ہین اسلیے گھوڑونکی تعداد ۵ اور بیلون کی تعداد ۳ ہے مقادیر غیر متماثلہ ہوئین اسلیے دونون کو ملا کر یہ نہ کہینگے ۸ گھوڑے تو جب کہتے جو ۳ بیلون کی عوض ۳ گھوڑے ہوتے اور اسیطرح ۸ بیل بھی نہین کہہ سکتے کیونکہ ۸ بیل جب کہہ سکتے جو ۵ گھوڑون کی عوض ۵ بیل ہوتے +

دفعہ ۱۶ جن مقدارون کو جمع کرنا ہے اگر اونمین مقادیر متماثلہ اور غیر متماثلہ دونون شامل ہون تو ۱۴ دفعہ کے بموجب مقادیر متماثلہ کا حاصل جمع دریافت کرو اور اوسکے بائین طرف مقادیر غیر متماثلہ کو مع اپنی اپنی علامت کے ایک سیدھ مین لکھدو یہی کل مقدار مرکب حاصل جمع مطلوب ہوگا +

دفعہ ۱۷ اسکا مضائقہ نہین کہ حاصل جمع مطلوب مین حروف

کسی ترتیب پر لکھے جاوین مگر اس بات پر لحاظ رہے کہ اونکی علامت
مین کچھ فرق نہ پڑے اور اکثر حاصل جمع مذکور مین حروف تہجی کی ترتیب
پر حروف لکھے جاتے ہین *

## مثالین

(۱) ح + ۲ س — ط و ح — ۵ ف + ۲ ط اور د + ر + ۳ ف
انکا حاصل جمع بتلاؤ *

| | |
|---|---|
| ح اور ح مقادیر متماثلہ ہین | ح + ۲ س — ط |
| — ۵ ف اور + ۳ ف ایضاً | ح — ۵ ف + ۲ ط |
| — ط اور + ۲ ط ایضاً | د + ر + ۳ ف |
| اور باقی مقادیر غیر متماثلہ ہین | ۲ ح + د + ر + ۲ س + ط — ۲ ف |

(۲) ۳ ح$^2$ — س ط و ۲ س$^2$ — ح ط و ۴ ط$^2$ — ح س اور ح$^2$ + س$^2$ — ط$^2$
انکا حاصل جمع بتلاؤ

| | |
|---|---|
| ۳ ح$^2$ اور ح$^2$ مقادیر متماثلہ ہین | ۳ ح$^2$ — س ط |
| ۲ س$^2$ اور + س$^2$ ایضاً | ۲ س$^2$ — ح ط |
| ۴ ط$^2$ اور — ط$^2$ ایضاً | ۴ ط$^2$ — ح س |
| | ح$^2$ + س$^2$ — ط$^2$ |
| اور باقی مقادیر غیر متماثلہ ہین | ۴ ح$^2$ + ۳ س$^2$ + ۳ ط$^2$ — ح س — ح ط — س ط |

(۳) د ر — ا و ۲ + ۲ اور ر۲ + ۳ کا حاصل جمع کیا ہوگا

| | |
|---|---|
| — ا + ۲ اور + ۳ مقادیر متماثلہ ہین | د ر — ا<br>و۲ + ۲<br>ر۲ + ۳ |

اور باقی مقادیر غیر متماثلہ ہین حاصلجمع = و۲ + د ر + ر۲ + ۴

**دفعہ ۱۸** قاعدہ جمع کرنے مقادیر متماثلہ اور غیر متماثلہ کا دفعہ

مین جو مندرج ہو چکا ہے وہ قاعدہ جمع کرنے اعداد ا، ۲، ۳، ۴ وغیرہ

سے ملتا ہے ✦

مثلاً جب ہمکو ۳ سو اور ۴ سو جمع کرنے ہون تو ۳ سو اور ۴ سو

مقادیر متماثلہ کے سر ۳ اور ۴ کا حاصل جمع ۷ ہوا یہی حاصل جمع مقادیر

متماثلہ کے سر ۳ اور ۴ کا حاصل جمع مطلوب کا سر ہوا اور ۷ سو حاصلجمع ہوا

اگر ہمکو ۳ سیکڑے اور ۵ دہائیان اور ۶ اکائیان مقادیر غیر متماثلہ کو جمع

کرنا ہو تو اونکو صرف ایک سیدہ مین لکھدیتے ہین مثلاً ۳ سو + ۵ دہائی

+ ۶ اکائی یا باختصار ۳۵۶ اسطرح لکھتے ہین ✦

## ۳ سوالات

(۱) ح + س اور ح + س کا حاصل جمع کیا ہوگا

(۲) ح + س اور ح — س ایضاً

(٣) ح — س اور ح — س ایضاً

(٤) ح — س + ط اور ح + س — ط ایضاً

(٥) ح — س + ط اور ح + س + ط ایضاً

(٦) ا — ٢ م + ٣ ن اور ٣ م — ٢ ن ایضاً

(٧) ٥ م + ٣ اور ٢ م — ٤ ایضاً

(٨) ٣ ر — ٢ د اور ر + ٦ د ایضاً

(٩) ٤ ع — ٢ ل + ١ اور ٧ — ٣ ع ایضاً

(١٠) ٥ ح س — ٣ س ط اور ح س + س ط ایضاً

(١١) ٨ م ن + م اور ا — ن — ٢ م ن ایضاً

(١٢) ٢ ح د + ٣ س ر اور ح د — س ر ایضاً

(١٣) ٣ ح — ٢ س + ٤ ط اور ٢ ح — ٣ س + ط ایضاً

(١٤) ر + د — ٧ اور ٣ ر — ٢ د + ٣ ایضاً

(١٥) ع + ل — ع ل اور ٢ ع ل — ٣ ع + ٢ ل ایضاً

(١٦) $ع^{٢}$ + ٢ ع ل + $ل^{٢}$ اور $ع^{٢}$ — ٢ ع ل + $ل^{٢}$ ایضاً

(١٧) ٧ ح س — ٥ ح ط + ١ اور ح س + ٦ ح ط — ٢ ایضاً

(١٨) ٧ د — ٦ ر — د — ٣ ر — د + ر — ٢ د + ٣ ر اور د + ٨ ر ایضاً

(١٩) ٣ ح — ٨ ح، ٧ ح — ١، ح — ١ اور ٩ + ح ایضاً

اور باقی حاصل تفریق کو نیا سر مانو اور اوسکے بائین طرف مقدار متماثلہ کو
حروف لکھو اور سر کے داہنی طرف علامت مقادیر متماثلہ رکھو وہی
حاصل تفریق مطلوب ہوگا مثلاً ۵ح مین سے ۲ح کو تفریق کرو
تو چونکہ ۵ح = ۳ح + ۲ح اسلیے ۵ح مین سے ۲ح یا +۲ح
نکالنے سے ۳ح باقی رہا یہی حاصل تفریق ہوا

– ۵ح مین سے – ۲ح گھٹاؤ +

تو چونکہ – ۵ح = – ۳ح – ۲ح اسلیے – ۵ح مین سے – ۲ح
نکالنے سے – ۳ح باقی رہا یہی حاصل تفریق مطلوب ہوا

دوم اگر دونون مقادیر متماثلہ ہون مگر اونکی علامات مختلف ہون
یعنی ایک مقدار مثبت ہو اور دوسری منفی تو اونکی تفریق کرنے کا یہ قاعدہ
ہے کہ دونون مقادیر کے سرون کو جمع کرو اور حاصل جمع کو نیا سر جانو
اور اوسکی داہنی طرف مفروق منہ کی علامات رکھو یعنی جس مقدار مین سے
دوسری مقدار گھٹاؤ اوسکی علامت لکھو اور نئے سر مذکور کے بائین طرف
مقدار متماثل کے حروف لکھو وہی حاصل تفریق مطلوب ہوگا مثلاً – ۵ح
مین سے +۲ح کو گھٹاؤ اوسکو – ۵ح – ۲ح اسطرح لکھینگے اور اسکے
یہہ معنی ہین کہ مقدار ح کو ۵ دفعہ اور ۲ دفعہ یا ۷ دفعہ گھٹانا ہے
اسواسطے – ۷ح لکھتے ہین ۵ح مین سے – ۲ح کم کرو +

تو چونکہ ۵ح = ۷ح ـــ ۲ح اسلیے ۵ح مین ـــ ۲ح نکالنے سے
۷ح باقی رہا یہی حاصل تفریق ہوا ÷

سوم اگر مقادیر غیر متماثلہ ہون تو انکی تفریق کرنے کا یہہ قاعدہ ہے
کہ اون مقادیر کو مع علامات ایک سیدھ مین لکھو مثلاً ح مین سے س کو
کم کرنا ہے تو اسکو ح ـــ س لکھتے ہین اور جو ح مین سے ـ س نکالین ÷
تو چونکہ ح = ح + س ـــ س اسلیے ح مین سے ـــ س کو نکالنے
سے ح + س باقی رہا یہی حاصل تفریق ہوا ÷

## امثال مندرجہ بالا کو ایک جگہہ پر لکھتے ہین

۵ح مین سے ۲ح یا + ۲ح گھٹانے سے + ۳ح حاصل تفریق ہوا
ـــ ۵ح مین سے ـــ ۲ح گھٹانے سے ـــ ۳ح حاصل تفریق ہوا
ـــ ۵ح مین سے ۲ح یا + ۲ح گھٹانے سے ـــ ۷ح ایضاً
+ ۵ح مین سے ـــ ۲ح گھٹانے سے + ۷ح ایضاً
ح یا + ح مین سے س یا + س کم کرنے سے ح ـــ س ایضاً
ح یا + ح مین سے ـــ س کم کرنے سے ح + س ایضاً

ایسے ہی اور امثالون سے یہہ ظاہر ہوتا ہے کہ تفریق کرنے کے
لیے جو قاعدہ تفریق کا ذیل مین مندرج ہے وہ تفریق کے
سوالات حل کرنے کے لیے کافی ہوگا ÷

## قاعدہ

جس مقدار کو تفریق کرنا ہو اوسکی علامت بدل دو یعنی اسکی + علامت اثبات ہو تو اوسکے بجای علامت نفی رکھو اور اگر − علامت نفی ہو تو اوسکے بجای علامت اثبات پھر بموجب قاعدہ جمع کے حاصل جمع دریافت کرو وہی حاصل تفریق مطلوب ہوگا

## امثال

(١) ٣ح مین سے
ح کو تفریق کرو
حاصل تفریق = ٢ح

(٢) ٧ح مین سے
٦ح کو تفریق کرو
ح

(٣) ح مین سے
ح کو کم کرو
٠

(٤) ٣ح مین سے −ح کو گھٹاؤ
حاصل تفریق = ٤ح

(٥) ٧ح مین سے
−٦ح کم کرو
١٣ح

(٦) ح مین سے
−ح کو تفریق کرو
حاصل تفریق = ٢ح

(٧) −٣ح مین سے
ح کو کم کرو
حاصل تفریق = −٤ح

(٨) −٧ح مین سے ٦ح کو تفریق کرو
−١٣ح

(۹) ـــ ح مین سے
ح کو کم کرو

ـــ ۲ح

(۱۰) ـــ ۳ ح مین سے
ـــ ح کو گھٹاؤ

ـــ ۲ح

(۱۱) ـــ ۷ح مین سے
ـــ ۸ح کو گھٹاؤ

حاصل تفریق = ـــ ح

(۱۲) ـــ ح مین سے
ـــ ح کو گھٹاؤ

۰

(۱۳) ح + س مین سے
ح ـــ س کو کم کرو

۲ س

(۱۴) ح ـــ س مین سے ح + س کو گھٹاؤ

ـــ ۲ س

(۱۵) ر + ح د مین سے
ر ـــ ح د کو گھٹاؤ

۲ ح د

(۱۶) ۳ ح ـــ ۴ س + ۲ ط مین سے
ح ـــ ۲ س + ۹ ط کو گھٹاؤ

حاصل تفریق = ۲ ح ـــ ۲ س ـــ ۳ ط

(۱۷) ۷ ح ـــ ۲ س + ۴ ط ـــ ۲ مین سے
۶ ح ـــ ۶ س + ۴ ط ـــ ۱

حاصل تفریق = ح + ۴ س ـــ ۱

(۱۸) ۲ ح ـــ ۶ ح س ـــ ح ط + ۵ مین سے
۵ ح ـــ ۸ ح س ـــ ۷ ح ط ـــ ۱ کو کم کرو

ـــ ۳ ح + ۲ ح س + ح ط + ۶

(۱۹) ۳ در ـــ و$^2$ ـــ ر$^2$ + ح مین سے
۲ در + و$^2$ + ۲ ر$^2$ ـــ ل کو کم کرو

حاصل تفریق = در ـــ ۲ و$^2$ ـــ ۳ ر$^2$ + ح + ل

(۲۰) ح$^2$ + ۲ ح س ـــ ۳ ط$^2$ مین سے
۲ ح$^2$ ـــ ح س ـــ ط$^2$ کو کم کرو

ـــ ح$^2$ + ۳ ح س + ۴ ط$^2$

(۲۱) ۵ د² — در + ر² مین سے
— د² + ۴ در + ۳ ر² کو کم کرو
۶ د² — ۵ در — ۲ ر²

(۲۴) ح + ½ س + ۱ مین سے
½ ح + س + ½ کو کم کرو
½ ح — ½ س + ½

(۲۲) ۸ ح² + د² — ۵ س² — ۵ ط² مین سے
د² + ۲ س² — ۵ ط² کو کم کرو
۸ ح² — ۷ س²

(۲۵) ⅔ د² — ⅘ در + ⅔ ر² مین سے
— ⅓ د² — ¼ در — ½ ر² کو کم کرو
حاصل تفریق = د² — در + ۲ ر²

(۲۳) د³ — ۳ د² + ۶ د — ۱۰ مین سے
د³ — ۴ د² + ۸ د — ۹ کو کم کرو
حاصل تفریق = د² — ۲ د — ۱

دفعہ ۱۹ چونکہ ح + س مین ح — س کو جمع کرنے سے ۲ ح حاصل جمع ہوا اور ح + س مین سے ح — س کو کم کرنے سے ۲ س حاصل تفریق ہوا اس سے یہہ بات ظاہر ہوتی ہے کہ کسی دو مقادیر کے حاصل تفریق مین اُنکا حاصل جمع جوڑا جائے تو حاصل جمع برابر ہوگا دو چند بڑی مقدار کے اور اگر حاصل تفریق کو حاصل جمع سے کم کرین تو حاصل تفریق برابر ہوگا دو چند چھوٹی مقدار کے بموجب اس قاعدے کے سوالات مندرجہ ذیل کے جواب نکل آتے ہین *

اور لیلاوتی کے حساب سنکرمن مین یہہ قاعدہ لکھا ہے اور لیلاوتی

پڑہنے والے اس قاعدے کی اصل کو بخوبی نہین سمجھتے اور جبرو مقابلے کے پڑھنے والے اوسے بخوبی سمجھہ سکتے ہین قاعدے کی اصل کا بیان اوپر ہو چکا ہے اور اوسکے سوالات ذیل مین مندرج ہین +

## سوالات

(۱) دو عددون کا ۱۰۰ حاصل جمع ہے اور ۵۰ حاصل تفریق تبلاؤ کہ وے کون سے دو عدد ہین +

بڑی مقدار کا دوچند = ۱۰۰ + ۵۰ = ۱۵۰

اسلیے فقط بڑی مقدار = $\frac{۱۵۰}{۲}$ = ۷۵ اور دونون مقادیر کا ۵۰ حاصل تفریق ہے اسلیے بڑی مقدار ۷۵ مین سے دونون مقادیر کے حاصل تفریق کو منہا کیا تو ۷۵ − ۵۰ = ۲۵ یہہ چھوٹی مقدار ہوئی اس باعث سے ۷۵ اور ۲۵ دونون اعداد مطلوب ہوے +

(۲) ایک مرد اور عورت دونون کی عمر ملکر ۷۷ برس کی ہے اور مرد کی عمر عورت کی عمر سے ۷ برس زیادہ ہو تو تبلاؤ کہ ہر ایک کی عمر کتنی ہے +

مرد کی عمر دوچند = ۷۷ + ۷ = ۸۴

اسلیے مرد کی عمر = $\frac{۸۴}{۲}$ = ۴۲ سال اسلیے مرد کے ۴۲ سال مین سے ۷ سال کم کیے تو ۴۲ − ۷ = ۳۵ سال یہی عورت کی عمر ہوئی

(۳) $\frac{۱}{۲}$ کے ایسے ۲ حصے کرو کہ پہلا حصہ دوسرے حصے سے $\frac{۱}{۱۲}$ کے برابر بڑا ہو +

دونون حصون کا حاصل جمع = $\frac{١}{٢}$

دونون حصون کا حاصل تفریق = $\frac{١}{۴}$

بڑا حصہ دوچند = $\frac{١}{٢}$ + $\frac{١}{۴}$ = $\frac{٣}{۴}$

اسلیے بڑا حصہ = $\frac{٣}{۴}$ کا $\frac{١}{٢}$ = $\frac{٣}{٨}$

اسطرح چھوٹا حصہ دوچند = $\frac{١}{٢}$ − $\frac{١}{۴}$ = $\frac{١}{۴}$

اسلیے چھوٹا حصہ = $\frac{١}{۴}$ کا $\frac{١}{٢}$ = $\frac{١}{٨}$

اسلیے دونون حصے $\frac{٣}{٨}$ اور $\frac{١}{٨}$ دو حصے مطلوب ہوے

## ۴ سوالات تفریق

(١) ح مین سے س − د کو کم کرو

(٢) ح + س − ط − ف مین سے ح − س + ط − ف کو گھٹاؤ

(٣) ٢ح − س − ط مین سے ح − س + ٢ط کو کم کرو

(۴) ٢ح + د − ٥س − ٥ط مین سے د + ٢س − ٥ط کو ایضاً

(٥) ٣و + ٢ر − ٥ص مین سے ٢و + ٣ر + ۴ص کو ایضاً

(٦) ٢ح و + س ر − ط مین سے ح و − س ر + ط کو ایضاً

(٧) ٣س ط − ح س + ح مین سے ٢س ط + ح س − ح کو ایضاً

(٨) و ر + و$^{٢}$ + ر$^{٢}$ مین سے و ر − و$^{٢}$ + ر$^{٢}$ کو ایضاً

(٩) ٢و ر + ٣و$^{٢}$ + ۴ر$^{٢}$ مین سے و ر − ٢و$^{٢}$ − ر$^{٢}$ کو ایضاً

(۱۰) ۲م ن + ۵م — ۳ ن مین سے م ن + م + ن کو ایضاً

(۱۱) —۲ در + م د — ع ر مین سے —۳ در —۲ م د — ع ر کو ایضاً

(۱۲) ۵ح س ط — ۲ح س — ۳ح ط مین سے ۲ح س ط + ح س — ح ط + ۱ کو ایضاً

(۱۳) ح۲ — س۲ + ط۲ مین سے ح۲ — ۲س۲ — ۲ط۲ کو ایضاً

(۱۴) ۴ح د — ۳ح۲ + ۲د۲ مین سے ۲ح د — ح۲ + ۴د۲ کو ایضاً

(۱۵) ۳ح۲ س + ۲ح۲ ط — ۵ط۲ مین سے ح۲ س — ح۲ ط — ۷ط۲ کو ایضاً

(۱۶) ۲ در + ۳ح — ح۲ س + ۵ مین سے ۲ح — ح۲ س + ۶ کو ایضاً

(۱۷) ۲/۳ ح د — ۱/۳ در + ۲/۳ مین سے ۱/۳ ح د + ۲/۳ در — ۱/۳ کو ایضاً

(۱۸) ح + س — ط مین سے ۱/۲ ح — ۱/۲ س — ۱/۲ ط کو ایضاً

## ضرب کے بیان مین

دفعہ ۲۰ ایک مقدار مفرد کو دوسری مقدار مفرد مین ضرب دینے کا قاعدہ اول اگر دونون مقادیر مفرد مثبتہ ہون مثلاً ۲ح اور ۳س تو اونکا حاصل ضرب بموجب ۴ دفعہ کے = ۲ح × ۳س = ۲ × ح × ۳ × س اور ح × ۳ = ۳ × ح اسیلیے حاصل ضرب مذکور = ۲ × ۳ × ح × س = ۶ح س کیونکہ ۲ × ۳ = ۶

دوم اگر ایک مقدار منفیہ ہو مثلاً ۲ح کو —۳س مین ضرب دو یا —۲ح کو ۳س مین ضرب دو ان دونون سوالون سے یہی مراد ہے

کہ ۳ س کو ۲ ح دفعہ گھٹانا ہے اسلیے اگر ۳ س کو ۲ ح دفعہ جمع کرین یعنی ۳ س کو ۲ ح مین ضرب دین تو اس حاصل ضرب ۶ ح س اور حاصل ضرب مطلوب مین صرف علامت کا فرق ہوگا اس سبب سے حاصل ضرب — ۶ ح س ہوا ✤

اگر دونون مقادیر منفیہ ہون مثلاً — ۲ ح اور — ۳ س کو ضرب دو اس سے یہہ مرد ہے کہ — ۳ س کو ۲ ح دفعہ کم کرنا ہے یعنی — ۶ ح س گھٹانا ہے مگر بموجب ۱۸ دفعہ کے جو — ۶ ح س کو گھٹا دینگے اوسکی علامت کو بدل دیوینگے یعنی — ۶ ح س کی بجاے + ۶ ح س لکھینگے اور اسکے معنی یہہ ہین کہ ۶ ح س کو جمع کرنا ہے

امثال مذکورۂ الصدر کو ایک جگہہ پر لکھتے ہین

+ ۳ س کو + ۲ ح مین ضرب کرنے سے + ۶ ح س حاصلضرب ہوا
— ۳ س کو + ۲ ح مین ایضاً — ۶ ح س حاصلضرب ہوا
+ ۳ س کو — ۲ ح مین ایضاً — ۶ ح س حاصلضرب ہوا
— ۳ س کو — ۲ ح مین ایضاً + ۶ ح س حاصلضرب ہوا

اسیطرح اور مثالون سے بھی یہی قاعدہ دو مقادیر مفردہ کے ضرب کرنے کا نکلتا ہے ✤

## قاعدہ

جن دو مقادیر مفردہ کو ضرب کرنا ہوا اونکے حروف کو پاس پاس لکھو
اور اونکے داہنی طرف اعداد یسر کے حاصل ضرب کو لکھو اور اوسے حاصلضرب
مطلوب کا سر جانو اگر دونون مقادیر یعنی مضروب و مضروب فیہ کی
علامات یکسان ہون تو حاصلضرب مطلوب کی علامت اثبات ہوگی اور اگر
مختلف ہون تو حاصلضرب مطلوب کی علامت نفی ہوگی ٭

## امثال

٢د × ٥ر = ١٠ در و — ٣ × ٥ح = — ١٥ح و

٧م × — ن = — ٧من و ٢ح س × ٣ح ط = ٦ح ح س ط

= ٦ح$^{2}$ س ط و — ٧ح د ر × ٤ح س ط = — ٢٨ح$^{2}$ س ط د ر

٢ح × ٣س × ٤ط = ٦ح س × ٤ط = ٦ × ٤ح س ط = ٢٤ح س ط

### دفعہ ١٢ مقدار مرکب کو مقدار مفرد مین ضرب کرنے کا قاعدہ

فرض کرو کہ ح + س + ط + وغیرہ کو م مین ضرب کرنا ہے تو ح کو م
سے ضرب کیا تو م ح حاصلضرب ہوا س کو م مین ضرب کرنے سے
م س حاصلضرب ہوا ط کو م مین ضرب کرنے سے م ط حاصلضرب
ہوا وغیرہ اور ان حاصلضربون کا حاصل جمع م ح + م س + م ط وغیرہ
حاصلضرب ہوا کیونکہ یہہ بات ظاہر ہے کہ جن مقادیر مفردہ سے مقدار
مرکب بنی ہے اونکو علیحدہ علیحدہ م مین ضرب دیکر حاصلضربون کو جمع کرلیا

تو اس حاصل جمع کے یہہ معنی ہوے کہ مقدار مرکب مقدار م مین ضرب دی گئی ہے اور وہی حاصل جمع حاصل ضرب مطلوب ہے اس سے یہہ قاعدہ نکلتا ہے کہ بموجب بیسوین دفعہ کے مضروب کی ہر ایک مقدار مفردہ کو مضروب فیہ کی مقدار مفرد مین علیحدہ علیحدہ ضرب کر حاصل ضربون کو جمع کرو تو یہی حاصل جمع حاصل ضرب مطلوب ہوگا ÷

## مثالین

(۱) ح + س − ط کو ۲ مین ضرب کرنے سے حاصل ضرب = ۲ح + ۲س − ۲ط

(۲) ح − س + ط کو −۲ مین ضرب کرنے سے حاصل ضرب = −۲ح + ۲س − ۲ط

(۳) ح − س + ط کو ف مین ضرب کرنے سے حاصل ضرب = ح ف − س ف + ط ف

(۴) ح − س + ط کو − ف مین ضرب کرنے سے حاصل ضرب = − ح ف + س ف − ط ف

(۵) ح د + ر س کو ط مین ضرب کرنے سے حاصل ضرب = ح د ط + ر س ط

(۶) ح د + ر س − ص ط کو ۲ ع مین ضرب کرنے سے حاصل ضرب = ۲ ح د ع + ۲ ر س ع − ۲ ص ط ع

(۷) ۲ح + ۳س − ۴ط کو ۲ د مین ضرب کرنے سے حاصل ضرب = ۴ح د + ۶ د س − ۸ د ط

(۸) ح د + ر س کو ح د مین ضرب کرنے سے حاصل ضرب = $ح^۲ د^۲$ + ح د ر س

(۹) ح د + ر س کو − ر س مین ضرب کرنے سے حاصل ضرب = − ح د ر س − $س^۲ ر^۲$

(۱۰) ۷ د − ۴ ر + ۶ کو ۳ د مین ضرب کرنے سے حاصل ضرب = ۲۱ $د^۲$ − ۱۲ د ر + ۱۸ د

(۱۱) ۶ $د^۲$ − ۱۳ د + ۱ کو ۵ مین ضرب کرنے سے حاصل ضرب = ۳۰ $د^۲$ − ۶۵ د + ۵

(۱۲) $د^2 - دع + ع^2$ کو $دع$ مین ضرب کرنے سے حاصلضرب ہوا $= د^3ع - د^2ع^2 + دع^3$

## دو مقادیر مرکب کے ضرب دینے کا

## قاعدہ

**دفعہ ۲۲** فرض کرو کہ ح + س کو ط + ف مین ضرب دینا ہے
تو اس سے یہہ مراد ہے کہ ح + س کو ط + ف دفعہ جوڑنا ہے یعنی ح + س
کو ط دفعہ جوڑنا ہے اور پھر اسی ح + س کو ف دفعہ جوڑنا ہے
۱۲ دفعہ مین جو قاعدہ لکھا ہے اوسکے بموجب ح + س کو ط مین ضرب
دینے سے ح ط + س ط حاصلضرب ہوا اور اسیطرح ح + س کو ف مین
ضرب کرنے سے ح ف + س ف حاصلضرب ہوا اسلیے ح + س کو
ط اور ف یا ط + ف مین ضرب کرنے سے ح ط + س ط + ح ف
+ س ف حاصل ضرب مطلوب ہوا +

اگر ح + س کو ط − ف مین ضرب دینا ہو تو اس سے یہہ مراد سمجھو کہ
ح + س کو ط دفعہ جوڑنا ہے اور ح + س کو ف دفعہ اوسمین سے
گھٹانا ہے ح + س کو ط مین ضرب کرنے سے ح ط + س ط حاصلضرب
ہوا اور ح + س کو ف مین ضرب کرنے سے ح ف − س ف حاصلضرب ہوا اسی اگلی حاصلضرب
مین سے بموجب ۱۸ دفعہ کے کم کیا تو ح ط + س ط − ح ف − س ف حاصلضرب مطلوب ہوا +

اگر ح − س کو ط − ف مین ضرب کرنا ہو تو اسکے یہہ معنی ہین کہ

ح — س کو ط دفعہ جوڑنا ہے اور اوسمین سے ح — س کو ف دفعہ گھٹانا ہے اسلیے ح ط — س ط مین سے ح ف — س ف گھٹایا تو ح ط — س ط — ح ف + س ف حاصلضرب مطلوب ہوا ✣

اوپر جو مثالین لکھی ہین اونکو ایک جگہہ پر لکھتے ہین

ح + س کو ط + ف مین ضرب کرنے سے حاصلضرب = ح ط + س ط + ح ف + س ف

ح + س کو ط — ف مین ضرب کرنے سے حاصلضرب = ح ط + س ط — ح ف — س ف

ح — س کو ط — ف مین ضرب کرنے سے حاصلضرب = ح ط — س ط — ح ف + س ف

اسیطرح اون مثالون سے بھی یہہ قاعدہ ذیل نکلتا ہے

## قاعدہ

مضروب کی ہر ایک مقدار مفرد کو مضروب فیہ کی ہر ایک مقدار مفرد مین علیحدہ علیحدہ ضرب کرو اور ان حاصل ضربون کو جمع کرو تو یہی حاصل جمع حاصل ضرب مطلوب ہوگا ✣

## امثال

(۱) د + ۱ کو

د + ۲ مین ضرب دو

$\overline{د^۲}$ + د مضروب کو د مین ضرب کرنے سے یہہ حاصلضرب ہوا

۲ د + ۲ مضروب کو ۲ مین ضرب کرنے سے یہہ حاصل ضرب ہوا

د² + ۳ د + ۲ کل حاصلضرب ہوا

(۲) ۲۱ یا ۲۰ + ۱ کو

۱۹ یا ۲۰ − ۱ مین ضرب دو

۱۹ ۴۰۰ + ۲۰

۲۱ − ۲۰ − ۱

حاصل ضرب ۳۹۹ یا ۴۰۰ − ۱

(۳) ۲ + ح کو

۳ − س مین ضرب دو

۶ + ۳ ح یہہ حاصلضرب مضروب کو ۳ مین ضرب کرنے سے ہوا

− ۲ س − ح س یہہ حاصلضرب مضروب کو − س مین ضرب کرنے سے ہوا

۶ + ۳ ح − ۲ س − ح س کل حاصلضرب ہوا

(۴) ح + س کو

ح + س مین ضرب دو

ح² + ح س یہہ حاصلضرب مضروب کو ح مین ضرب کرنے سے ہوا

+ ح س + س² مضروب کو س مین ضرب کرنے سی یہہ حاصلضرب ہوا

ح² + ۲ ح س + س² کل حاصل ضرب ہوا

(۵) ح − س کو

∴ خارج قسمت $= \frac{ح - د}{ب + د}$

(۴) $\frac{۲ح س - ۲ح^۲}{ط}$ کو ۲ح پر تقسیم کرو

چونکہ $۲ح س - ۲ح^۲ \div ۲ح = س - ح$ ∴ خارج قسمت

$= \frac{س - ح}{ط}$

## ایک کسر کو دوسری کسر میں ضرب دینے کا

### قاعدہ

دفعہ ۳۹ شمار کنندہ کو شمار کنندہ میں ضرب دو اور نسب نما کو نسب نما میں مثلاً $\frac{ح}{س} \times \frac{ط}{ع} = \frac{ح ط}{س ع}$

$\frac{ح}{س} \times \frac{ط}{ع}$ اسکے یہہ معنی ہیں کہ $\frac{ط}{ع}$ کو $\frac{ح}{س}$ بار ضرب دینا ہے

$\frac{ط}{ع}$ کو ح میں ضرب دیا تو $\frac{ح ط}{ع}$ ہوا مگر بموجب ۳۲ دفعہ کے

$\frac{ح}{س}$ کے معنے ح کا س واں حصہ ہی اور $\frac{ط}{ع}$ کو ح بار ضرب نہیں دینا

ہے مگر اوسکو ح کے س وین حصہ بار ضرب کرنا ہے اس باعث

$\frac{ح ط}{ع}$ کا س واں حصہ یعنی $\frac{ح ط}{ع} \div س = \frac{ح ط}{س ع}$ بموجب ۳۸ دفعہ کے

∴ $\frac{ح}{س} \times \frac{ط}{ع} = \frac{ح ط}{س ع}$ یہی قاعدہ ہے

حاصل چونکہ $\frac{ح}{س} \times \frac{ط}{ع} = \frac{ح ط}{س ع}$

∴ $\frac{ح}{س} \times \frac{ط}{ع} \times \frac{ق}{ل} = \frac{ح ط}{س ع} \times \frac{ق}{ل} = \frac{ح ط ق}{س ع ل}$

اسیطرح سے چار یا زیادہ کسروں کا حاصل ضرب ہو سکتا ہے

## امثال

(۱) $\frac{\text{۲}}{\text{ح}}$ کو $\frac{\text{س}}{\text{ما}}$ مین ضرب دو   جواب $\frac{\text{۲س}}{\text{ح ما}}$

(۲) $\frac{\text{ح} - \text{د}}{\text{ر}}$ کو $\frac{\text{۶}}{\text{د}}$ مین ضرب دو   $\frac{\text{۶}}{\text{د}} \times \frac{\text{ح} - \text{د}}{\text{ر}} = \frac{\text{۶ح} - \text{۶د}}{\text{د ر}}$

(۳) $\frac{\text{۲ح}}{\text{۳ر}}$ کو $\frac{\text{س}}{\text{د}}$ مین ضرب دو   جواب $\frac{\text{۲ح}}{\text{۳ر}} \times \frac{\text{س}}{\text{د}} = \frac{\text{۲ح} \times \text{س}}{\text{۳ر} \times \text{د}} = \frac{\text{۲ح س}}{\text{۳ د ر}}$

(۴) $\frac{\text{د}^{2}}{\text{ح}}$ کو $\frac{\text{د}}{\text{ح}}$ مین ضرب دو   حاصل ضرب $= \frac{\text{د}^{2} \times \text{د}}{\text{ح} \times \text{ح}} = \frac{\text{د}^{3}}{\text{ح}^{2}}$

(۵) $\frac{\text{ح س}}{\text{۲ د ر}}$ کو $\frac{\text{۲ح س}}{\text{۵ د ر}}$ مین ضرب دو   حاصل ضرب $= \frac{\text{ح س} \times \text{۲ح س}}{\text{۲ د ر} \times \text{۵ د ر}} = \frac{\text{۲ح}^{2}\text{س}^{2}}{\text{۱۰ د}^{2}\text{ر}^{2}}$

پانچوین مثال کے جواب مین جو کسر لکھی ہے اوسکا اختصار نہین ہوا ہے کیونکہ اوسکے شمارکنندہ اور نسب نما دونون ۲ پر پوری تقسیم ہو سکتی ہین ضرب دینے کے پیشتر یہہ دیکھنا چاہیے تھا کہ حاصل ضرب مطلوب کے شمارکنندہ اور نسب نما دونون مین ۲ سر مشترک ہے اس باعث سے اوسے چھوڑ دیا تھا کیونکہ کسر کے شمارکنندہ اور نسب نما دونون کو ایک مقدار پر قسمت کرنے سے کسر کی قیمت مین فرق نہین پڑتا اسیطرح اگر حاصل ضرب مطلوب کے شمارکنندہ اور نسب نما دونون مین ایک سے زیادہ اجزا یکسان ہوتے ہین تو اونکو شمارکنندہ اور نسب نما دونون مین سے نکال ڈالتے ہین اس سے حاصل ضرب کا اختصار ہو جاتا ہے

## امثال

(۶) $\frac{۲\text{ج}}{۳}$ کو $\frac{۳\text{د}}{۵}$ مین ضرب دو

$\frac{۲\text{د}}{۳} \times \frac{۳\text{د}}{۵} = \frac{۲\text{د}^{۲}}{۵}$ حاصل ضرب کے شمار کنندہ اور نسب نما

دونون مین جزو ۳ مشترک ہے اسلیے اوسے نکال ڈالا

(۷) $\frac{۳\text{د}}{۵}$ کو $\frac{۵\text{د}}{۳}$ مین ضرب دو

حاصل ضرب = $\frac{۳\text{د} \times ۵\text{د}}{۵ \times ۳}$ اسکے شمار کنندہ اور نسب نما دونون مین

۳ اور ۵ اجزای مشترک ہین اس باعث اونکو نکال ڈالا تو شمار

کنندہ = د × د = د² اور نسب نما = ۱ × ۱ = ۱ اور حاصل

ضرب = $\frac{\text{د}^{۲}}{۱}$ یا د² مگر اس حاصل ضرب کو ایک ہی بار دیکھکر

نکال لینا چاہیے مثلاً $\frac{۳\text{د}}{۵} \times \frac{۵\text{د}}{۳} = \text{د}^{۲}$

(۸) $\frac{۲\text{د} - \text{ہ}}{۴}$ کو ۴ مین ضرب دو

اس سوال کو دیکھتے ہی معلوم ہوتا ہے کہ حاصل ضرب ۲د − ہ

ہے کیونکہ کسی ایک چیز یا مقدار کے چہارم حصے کو چوگنا کرو تو

تو حاصل ضرب اوس کل چیز یا مقدار کے برابر ہوگا

(۹) $\frac{۲\text{د} - \text{ہ}}{۴}$ کو ۸ مین ضرب دو

اس سوال مین بعد عمل ضرب کے ۲د − ہ مقدار ۴ پر پوری

تقسیم ہوسکتی ہے اور مقدار مذکور ۸ مین ضرب دی گئی ہے

اسلیے بجاے ۴ پر تقسیم کرنے اور ۸ مین ضرب دینے کے

۲د — ۵ کو ۲ مین ضرب دیا تو حاصلضرب ۴د — ۱۰ ہوا

(۱۰) $\frac{۲د - ۵}{۱۲}$ کو ۶۰ مین ضرب دو

$\frac{۶۰}{۱۲} = ۵$ ∴ حاصلضرب = ۵ گنا (۲د — ۵) یا ۱۰د — ۲۵

(۱۱) $\frac{ح + س^{۲}}{ح}$ کو $\frac{ح - س^{۲}}{س}$ مین ضرب دو تو

حاصل ضرب = $\frac{ح + س^{۲}}{ح} \times \frac{ح - س^{۲}}{س}$ اور ح + س^۲ کو ح — س^۲ مین

ضرب دیا تو ح^۲ — س^۴ ہوا اس باعث سے حاصلضرب = $\frac{ح^{۲} - س^{۴}}{ح س}$

## ایک کسر کو دوسری کسر پر تقسیم کرنیکا

## قاعدہ

دفعہ ۳۴ اگر مقسوم علیہ کسر ہو تو اوسکو اولٹ دو یعنی اوسکے شمار کنندے کی بجاے نسب نما کو لکھو اور نسب نما کی بجاے شمار کنندے کو لکھو پھر بموجب قاعدے ضرب کسور کے دونون کسرون کو ضرب کرو مثلاً $\frac{ح}{س} \div \frac{ط}{ع} = \frac{ح}{س} \times \frac{ع}{ط} = \frac{ح ع}{س ط}$

کیونکہ خارج قسمت ایک ایسی مقدار ہے کہ اگر اوسی مقسوم علیہ مین ضرب دو تو حاصل ضرب برابر ہوگا مقسوم کے اس باعث اگر مقسوم کے ایسے دو اجزا لیے جاوین کہ اونمین سے ایک مقسوم علیہ کے برابر ہو تو دوسرا خارج قسمت کے برابر ہوگا

مثال مندرجہ بالا مین $\frac{ح}{س}$ مقسوم ہے اور $\frac{ح}{س} = \frac{ح \times ط ع}{س \times ط ع} = \frac{ح ط ع}{س ط ع}$

$= \frac{\text{ط ح ع}}{\text{ع س ط}} = \frac{\text{ط}}{\text{ع}} \times \frac{\text{ح ع}}{\text{س ط}}$ اسمیں $\frac{\text{ط}}{\text{ع}}$ جز مقسوم علیہ ہے اس باعث سے دوسرا جز $\frac{\text{ح ع}}{\text{س ط}}$ خارج قسمت ہے

## امثال

(۱) $\frac{۲}{\text{د}}$ کو $\frac{۳}{\text{ر}}$ پر تقسیم کرو

$$\frac{۲}{\text{د}} \div \frac{۳}{\text{ر}} = \frac{۲}{\text{د}} \times \frac{\text{ر}}{۳} = \frac{۲\text{ر}}{۳\text{د}}$$

(۲) $\frac{\text{ح د}}{\text{س ر}}$ کو $\frac{\text{ح}}{\text{س}}$ پر تقسیم کرو

$$\frac{\text{ح د}}{\text{س ر}} \div \frac{\text{ح}}{\text{س}} = \frac{\text{ح د}}{\text{س ر}} \times \frac{\text{س}}{\text{ح}} = \frac{\text{ح س د}}{\text{ح س ر}} = \frac{\text{د}}{\text{ر}}$$ بموجب دفعہ ۳۴ کے

(۳) $\frac{۲\text{ح س}}{۳\text{د ر}}$ کو $\frac{\text{س}}{\text{د}}$ پر تقسیم کرو

$$\frac{۲\text{ح س}}{۳\text{د ر}} \div \frac{\text{س}}{\text{د}} = \frac{۲\text{ح س}}{۳\text{د ر}} \times \frac{\text{د}}{\text{س}} = \frac{۲\text{ح س د}}{۳\text{س د ر}} = \frac{۲\text{ح}\times\text{س}\times\text{د}}{۳\text{ر}\times\text{س}\times\text{د}} = \frac{۲\text{ح}}{۳\text{ر}}$$

(۴) $\frac{۲\text{ح}^{۲}\text{س}}{۱۰\text{د ر}^{۲}}$ کو $\frac{\text{ح س}}{۲\text{د ر}}$ پر تقسیم کرو

$$\frac{۲\text{ح}^{۲}\text{س}}{۱۰\text{د ر}^{۲}} \div \frac{\text{ح س}}{۲\text{د ر}} = \frac{۲\text{ح}^{۲}\text{س}}{۱۰\text{د ر}^{۲}} \times \frac{۲\text{د ر}}{\text{ح س}} = \frac{۲\text{ح}\times\text{ح س}\times۲\text{د ر}}{۵\text{ر د}\times۲\times\text{ر ح س}} = \frac{۲\text{ح}}{۵\text{ر}}$$

(۵) $\frac{\text{ح}-\text{د}}{۴}$ کو $\frac{۲}{\text{ح}}$ پر تقسیم کرو

$$\frac{\text{ح}-\text{د}}{۴} \div \frac{۲}{\text{ح}} = \frac{\text{ح}-\text{د}}{۴} \times \frac{\text{ح}}{۲} = \frac{\text{ح}^{۲}-\text{ح د}}{۸}$$

(۶) $\frac{\text{ح}^{۲}-\text{د}^{۲}}{\text{ح د}}$ کو $\frac{\text{ح}+\text{د}}{\text{ح}}$ پر تقسیم کرو

$$\frac{\text{ح}^{۲}-\text{د}^{۲}}{\text{ح د}} \div \frac{\text{ح}+\text{د}}{\text{ح}} = \frac{\text{ح}^{۲}-\text{د}^{۲}}{\text{ح د}} \times \frac{\text{ح}}{\text{ح}+\text{د}} = \frac{\text{ح}-\text{د}}{\text{د}}$$

$$\times \frac{\text{ح}+\text{د}}{\text{ح}} \times \frac{\text{ح}}{\text{ح}+\text{د}} = \frac{\text{ح}-\text{د}}{\text{د}}$$

(۷) $\frac{۱+۲\text{د}+\text{د}^{۲}}{۳\text{د}}$ کو $\frac{۱+\text{د}}{۲\text{د}}$ پر تقسیم کرو

(۲۹) $\frac{۲ ح س ط}{۳ ف}$ کو $\frac{ح ط}{س ف}$ پر تقسیم کرو (۳۸) $\frac{ح^۲ + ح د + د^۲}{ح^۲ - ح د + د^۲}$ کو $\frac{ح - د}{ح + د}$ مین ضرب دو

(۳۰) $- \frac{ح^۲ د ر}{۲ س ط ب}$ $- \frac{ح ر}{۴ د}$ پر تقسیم کرو (۳۹) $۲ + \frac{۱}{د}$ کو $۱ - \frac{۲}{د}$ پر تقسیم کرو

(۳۱) $د + \frac{۱}{د}$ کو $د + \frac{۱}{د}$ مین ضرب دو (۴۰) $\frac{۲}{ر} - \frac{د}{ر}$ کو $\frac{د}{۱ - د}$ پر تقسیم کرو

(۳۲) $\frac{م}{ب} + د$ کو $\frac{م}{ب} + \frac{۱}{د}$ مین ضرب دو (۴۱) $\frac{س - ۳ ح}{۲ ح س}$ کو $\frac{۲ ح - س}{۴ ح}$ پر تقسیم کرو

(۳۳) $\frac{۱}{۱ + د} + \frac{۱}{۱ - د}$ کو $\frac{۱}{۲}$ مین ضرب دو (۴۲) ۱ کو $۱ + \frac{د}{۴ - د}$ پر تقسیم کرو

(۳۴) $۱ - \frac{۲ ح}{۱ + ح}$ کو $۱ + \frac{۲ ح}{۱ - ح}$ مین ضرب دو (۴۳) $\frac{۱}{۲}$ کو $\frac{۱}{۲} - \frac{د}{۲}$ پر تقسیم کرو

(۳۵) $\frac{۱}{۲} + \frac{م - ۳}{۲}$ کو $\frac{۱}{۳} + \frac{م - ۲}{۳}$ مین ضرب دو (۴۴) $\frac{۱}{۱ + د}$ کو $۱ - \frac{۱}{۱ + د}$ پر تقسیم کرو

(۳۶) $\frac{ح}{س} + \frac{۱}{۲} \times \frac{س}{ح}$ کو $\frac{س}{ح} - \frac{۱}{۲} \times \frac{ح}{س}$ مین ضرب دو (۴۵) ح س کو $\frac{س^۲}{ح - د}$ پر تقسیم کرو

(۳۷) $\frac{ح^۲ - ح د}{س}$ کو $\frac{س^۲}{ح - د}$ مین ضرب دو (۴۶) $\frac{ح^۳ - د^۳}{ح^۳ + د^۳}$ کو $\frac{ح - د}{ح + د}$ پر تقسیم کرو

**دفعہ ۱۴۱** جیسے ایک حرف ایک مقدار کے لیے فرض کیا جاتا ہے اور اوسپر جو عمل کرنا منظور ہوتا ہے اوسکی علامت اوس حرف کے ساتھ لکھتے ہین اوسیطرح دو یا زیادہ مقادیر مفردہ کی ایک مقدار مرکب کو یا دو یا زیادہ اجزا سے مضروب کی مقدار کو ایک کل مقدار فرض کرتے ہین اور اوسے

( ) { } [ ] ایسے خطوط وحدانی کے اندر لکھتے اور اوس مقدار کل پر جو عمل کرنا منظور ہوتا ہے اسکی علامت خطوط وحدانی کے ساتھ لکھہ دیتے ہین اور لفظ وحدانی سے ایک ہونا مراد ہے

مثلاً ح + (س — ط) اسکے یہہ معنی ہین کہ س — ط کو ح مین جمع کرنا ہے ح — (س — ط) کے یہہ معنی ہین کہ س — ط کو ح مین سے تفریق کرنا ہے ح × (س — ط) سے س — ط کو ح مین ضرب دینا مراد ہے (س — ط)^۲ سے س — ط کا مجذور کرنا مراد ہے

√(س — ط) سے س — ط کا جذر نکالنا مراد ہی

(ح س)^۲ سے ح مضروب س کا مجذور کرنا مراد ہے

خطوط وحدانی کے مٹانے سے مقدار کی مراد پلٹ جاتی ہی مثلاً س — ط کو ح بار ضرب دینا ہے تو ح × (س — ط) یون لکھینگے اگر خطوط وحدانی نہ لکھے جاوین اور ح × س — ط لکھا جاے تو یہہ برابر ہے ح س — ط کے اور ح × (س — ط) برابر ہے ح س — ح ط کے اسیطرح س — ط کا مجذور لکھنا ہوتا ہے

تو (س — ط)^۲ لکھینگے اور اگر اوسے خطوط وحدانی کے اندر نہ لکھین مثلاً س — ط^۲ لکھین تو اسکے معنی یہہ ہوے کہ س مین سے ط کا مجذور تفریق کرنا ہے اور (س — ط)^۲ کے معنی یہہ تھے کہ س — ط کل مقدار مرکب کا مجذور کرنا ہے اور یہہ س^۲ — ۲ س ط + ط^۲ کے برابر ہے

دفعہ ۴۲ بجاے (   ) ایسے خطوط وحدانی کی کل مقدار مرکب یا اوسکے اجزای مضروب پر فقط ایک لیبا — سیدھا خط

کھینچدیتے ہین مثلاً ح ــ $\overline{\text{س ــ ط}}$ اسکے وہی معنی ہوے جو ح ــ (س ــ ط) کے ہین $\sqrt{\overline{\text{س ــ ط}}}$ اسکے وہی معنی ہوے جو $\sqrt{(\text{س ــ ط})}$ کے ہین $\overline{\text{س ــ ط}}^{2}$ کے وہی معنی ہوے جو (س ــ ط)$^{2}$ کے ہین اور یہ بھی یاد رکھو کہ کسر کے شمارکنندہ اور نسب نما دونون کے درمیان جو خط سیدھا کھنچا رہتا ہے اوسے شمارکنندہ اور نسب نما دونون کا خط وحدانی سمجھنا چاہیے

مثلاً $\frac{\text{س ــ ط}}{\text{ح}}$ ہو اس سے جو مراد ہے وہی $\overline{\text{س ــ ط}}$ ÷ ح یا (س ــ ط) ÷ ح سے مراد ہے اور $\frac{\text{ح ــ س}}{\text{ط ــ ع}}$ سے جو مراد ہے وہی $\overline{\text{ح ــ س}}$ ÷ $\overline{\text{ط ــ ع}}$ یا (ح ــ س) ÷ (ط ــ ع) سے یہی مراد ہے

دفعہ ۳۴ خطوط وحدانی کے ساتھہ جس عمل کی علامت لکھی ہو اوس عمل کے پورے ہو جانے کے بعد خطوط وحدانی کو دور کرو مثلاً ح + [س ــ ط] اس مثال مین خطوط وحدانی فقط اس مراد سے لکھا گیا ہے کہ س ــ ط کل مقدار مرکب کو ح مین جمع کرنا ہے اسلیے جمع کے عمل کی علامت خط وحدانی کے داہنی طرف لکھی ہے اور جب دونون مقادیر جمع ہو جاوین تب خطوط وحدانی کا لکھنا کچھہ ضرور نہین ہے اسیطرح ح ــ (س ــ ط) مین خط وحدانی کے داہنی طرف جو علامت واقع ہے اوس سے مراد ہے کہ س ــ ط

کل مقدار کو ح مین سے تفریق کرنا ہے اور بعد تفریق کرنے کے
خطوط و حدانی کو مٹا دو

### ۱۴ دفعہ کی پہلی مثال

بموجب ۱۵ دفعہ کے س — ط اور ح کو جمع کرنا یہی
ہے کہ اونکو مع اپنی اپنی علامت کے ایک سیدھ مین
لکھو ح + س — ط

## پہلا قاعدہ

اسلیے جب واسطے جمع کے خط وحدانی آتا ہے یعنی اوسکے
داہنی طرف + علامت جمع ہوتی ہے تو خط وحدانی رکھنے کی احتیاج نہین ہے

### ۱۴ دفعہ دوسری مثال

بموجب ۱۸ دفعہ کے جب ایک مقدار کو دوسری مقدار مین سے
تفریق کرتے ہین تب جس مقدار کو گھٹاتے ہین اوسکے سب مقادیر
مفردہ کی علامات بدل دیتے ہین یعنی + کی جگہہ — لکھدیتے ہین اور
— کی جگہہ + لکھدیتے ہین اور پھر بموجب قاعدہ جمع کی جمع کرتے ہین
مثلاً س — ط کو ح مین سے گھٹانا ہوتا ہے تو بجای س — ط
کے — س + ط لکھکر اسی ح مین جمع کردینگے چنانچہ ح — س + ط
حاصل جمع ہوگا

# دوسرا قاعدہ

اسلیے بموجب ۱۵ دفعہ کے جب خط وحدانی کے داہنی طرف — ہو تو خط وحدانی کے تلے جو علامات ہون اونکو بدال دو یعنی + کے بجاے — لکھو اور — کی بجاے + لکھو بعد ازان خطوط وحدانی کو مٹا دو

اسی قاعدے کی مثال عددون مین لکھتے ہین مثلاً ۸ — (۶ — ۳) اسکے یہہ معنی ہوے کہ ۶ مین سے ۳ تفریق کرکے باقی کو ۸ مین سے تفریق کرنا ہے تو ۶ — ۳ = ۳

اور ۸ — ۳ = ۵ یہی جواب ہوا

اگر خطوط وحدانی نہ کھینچے جاوین اور مثال مذکورہ اسطرح ۸ — ۶ — ۳ لکھی جاوے تو اسکے یہہ معنی ہونگے کہ ۸ مین سے ۶ تفریق کرکے حاصل تفریق مین سے ۳ تفریق کرو اسکا — ۱ جواب ہوگا اسلیے خطوط وحدانی کے مٹانے کے پیشتر اونکے اندر جو مقادیر ہوتی ہین اونکی علامت بدل دیتے ہین مثلاً ۸ — (۶ — ۳) = ۸ — ۶ + ۳ = ۵

مگر جب ضرب وقسمت اور صعود ونزول مین سے کسی عمل کی علامت خطوط وحدانی کے ساتھہ لگی ہو تو جب تک وہ عمل پورا نہ ہو تب تک خطوط وحدانی کو مت مٹاؤ

خطوط وحدانی سے کبھی دو معنی بھی نکلتے ہین مثلاً $ح^2 - (ح - س)^2$

یا $ح^2 - ح - س^2$ یہان خطوط وحدانی سے ایک یہہ معنی نکلے

کہ ح — س کل مقدار کا مجذور کرنا ہے اور دوسرے یہہ کہ جب

اوسکا مجذور نکل آوے تو اوس مجذور کی کل مقادیر مفرد کو ح^۲ مین

سے تفریق کرنا ہے جب دونون عمل پورے ہو جاوین تب خطوط

وحدانی کو مٹا دو

## امثال

(۱) ح + (ح — س) کا اختصار کرو

ح + (ح — س) = ح + ح — س بموجب قاعدے پہلے کے

= ۲ح — س

(۲) ح + س + (ح — س) کا اختصار کرو

ح + س + (ح — س) = ح + س + ح — س بموجب قاعدے پہلے کے

= ۲ح

(۳) ح — (ح — س) کا اختصار کرو

ح — (ح — س) = ح — ح + س بموجب دوسرے قاعدے کے

= س

(۴) ح + س — (ح — س) کا اختصار کرو

ح + س — (ح — س) = ح + س — ح + س بموجب دوسری قاعدے کے

= ۲س

(۵) ح ط — $\overline{\text{ح — س}}$ × ط کا اختصار کرو

ح ط — $\overline{\text{ح — س}}$ × ط = ح ط — $\overline{\text{ح ط — س ط}}$

= ح ط — ح ط + س ط بموجب دوسری قاعدے کے

= س ط

(۶) $\frac{\text{ح}}{\text{س}}$ — $\frac{\text{ح — س}}{\text{س}}$ کا اختصار کرو

$\frac{\text{ح}}{\text{س}}$ — $\frac{\text{ح — س}}{\text{س}}$ = $\frac{\text{ح — }\overline{\text{ح — س}}}{\text{س}}$ بموجب ۳۶ دفعہ کے

= $\frac{\text{ح — ح + س}}{\text{س}}$

= $\frac{\text{س}}{\text{س}}$

= ۱

(۷) ۱ + $\frac{\text{ح + د}}{\text{ح — د}}$ اسکا اختصار کرو

۱ + $\frac{\text{ح + د}}{\text{ح — د}}$ = $\frac{\text{ح — د}}{\text{ح — د}}$ + $\frac{\text{ح + د}}{\text{ح — د}}$

= $\frac{\text{ح — د + ح + د}}{\text{ح — د}}$ بموجب ۳۵ دفعہ کے

= $\frac{\text{۲ح}}{\text{ح — د}}$

(٨) $١ - \frac{\text{ح} - \text{د}}{\text{ح} + \text{د}}$ کا اختصار کرو

$$١ - \frac{\text{ح} - \text{د}}{\text{ح} + \text{د}} = \frac{\text{ح} + \text{د}}{\text{ح} + \text{د}} - \frac{\text{ح} - \text{د}}{\text{ح} + \text{د}}$$

$= \frac{\text{ح} + \text{د} - \overline{\text{ح} - \text{د}}}{\text{ح} + \text{د}}$ بموجب ٣٦ دفعہ کے

$= \frac{\text{ح} + \text{د} - \text{ح} + \text{د}}{\text{ح} + \text{د}}$ بموجب دوسری قاعدہ کے

$$= \frac{٢\text{د}}{\text{ح} + \text{د}}$$

(٩) $\text{ح} - \frac{\text{ح} - \text{س}}{٢}$ کو ٢ مین ضرب دو

$٢ \times \left(\text{ح} - \frac{\text{ح} - \text{س}}{٢}\right) = ٢\text{ح} - ٢ \times \frac{\text{ح} - \text{س}}{٢}$ یہی حاصل ضرب ہوا

خطوط وحدانی کو دور کیا

$$= ٢\text{ح} - \frac{\text{ح} - \text{س}}{١}$$

$$= ٢\text{ح} - \overline{\text{ح} - \text{س}}$$

$= ٢\text{ح} - \text{ح} + \text{س}$ دوسری قاعدہ کے موافق

$$= \text{ح} + \text{س}$$

(١٠) $\frac{\text{د}}{٢} - \frac{\text{د} - ٦}{\text{ه}}$ کو ١٠ مین ضرب دو

حاصل ضرب = ۱۰ × د/۲ — ۱۰ × (د — ۶)/۵  ۲۱ دفعہ سے کے موافق

= ۱۰د/۲ — ۱۰(د — ۶)/۵  ۳۷ دفعہ کے موافق

= ۵د — ۲ (د — ۶)

= ۵د — (۲د — ۱۲)

= ۵د — ۲د + ۱۲  بموجب دوسرے قاعدے کے

= ۳د + ۱۲

(۱۱) (ح + س)$^2$ — (ح — س)$^2$ کا اختصار کرو

(ح + س)$^2$ — (ح — س)$^2$ = (ح$^2$ + ۲ح س + س$^2$) — (ح$^2$ — ۲ح س + س$^2$)

= ح$^2$ + ۲ح س + س$^2$ — ح$^2$ + ۲ح س — س$^2$

پہلے اور دوسرے قاعدے کے موافق

= ۴ح س

(۱۲) (ح$^2$ — (س — ط)$^2$) / ((ح + س)$^2$ — ط$^2$)

شمار کنندہ = (ح + س — ط)(ح — س — ط)

= (ح + س — ط)(ح — س + ط)

نسب نما = (ح + س + ط)(ح + س — ط)

= (ح + س + ط)(ح + س — ط)

٫٫ کسر = (ح + س — ط)(ح — س + ط) / (ح + س + ط)(ح + س — ط) = (ح — س + ط) / (ح + س + ط)

جب کہ ایک حرف یا عدد اور خطوط وحدانی کے بیچمین کوئی علامت نہو تو سمجھو کہ اونکے بیچ مین سے × یہہ علامت محذوف ہے اور خطوط وحدانی کے اندر کی ہر ایک مقدار مفردہ اوس حرف یا عدد مین ضرب دی جاوے گی

مثلاً ٤ (ح + د) سے ح اور د کا حاصل جمع ٤ گنا سمجھو

٣ (ح + س — ط) سے یہہ سمجھو کہ ح اور س کے حاصل جمع مین سے ط کو گھٹا کر جو باقی رہے ٣ گنا ہے

٥ (ح/س + ط/ع) اسکے یہہ معنی ہوے کہ ح/س اور ط/ع ان دونوںکا حاصل جمع ٥ گنا ہے

اسیطرح (ح + س) (ط + ع) اسکے یہہ معنی ہوے کہ ح + س مین ط + ع کو ضرب دینا ہے

## ١١ سوالات

(١) ح س + ح (ط — س) اسکا اختصار کرو (٦) (ح — د)/٢ — (د — ح)/١ ایضاً

(٢) ٤ (١ — د) + ٣ د اسکا ایضاً (٧) ١/٢ (ح + س) — ١/٢ (ح — س) ایضاً

(٣) ٢ (ح + د) — ٢ (ح — د) ایضاً (٨) (ح + ٧) د^٢ + (س — ٧) د^٢ ایضاً

(٤) ٢ (ح + س) (ح — س) ایضاً (٩) ٢ — (— ٣ + ٥ د) ایضاً

(٥) ٥ (١ — د) + (١ + ٥ د) × ٢ ایضاً (١٠) ١ — ١ — ١ — د ایضاً

(١١) (٦ح ـ س + ط) ـ (ح ـ س ـ ٢ط) ایضاً

(١٢) ½ (ح ـ د) (٢ح + د) + ½ د (ح + د) ایضاً

(١٣) (١ + د) (١ ـ د) (١ + د²) ایضاً

(١٤) ٢ (د² ـ ¼) ÷ (٢د + ١) + ½ ایضاً

(١٥) ½ (ح/س + ط/ف) + ½ (ح/س ـ ط/ف) ایضاً

(١٦) [ح (ح + س) + س²] / ح ÷ [س (ح + س) + ح] / س ایضاً

(١٧) ٤ × [٣ / ٨ (١ ـ د)] + [١ / ٨ (١ + د)] ایضاً

(١٨) ٢د (٢د ـ ح) / (ح ـ ٢د)² + ح / (ح ـ ٢د)

(١٩) ⅔ د (د + ١) [د + ٢ ـ ½ (٢د + ١)]

(٢٠) د [١ ـ ١ ـ د²] د (٢ + د)

## مساوات درجہ اول

دفعہ ٤٤ اگر ہم کہین کہ ٣+٢ = ٥ یا ٢ × {١ + ٥} = ١٢ تو
= اس علامت کے دونون طرف جو مقادیر ہین اونکے مساوی ہونے
مین کچھ شک نہین ہے اس باعث سے ایسی مساوات مین دلیل کی کچھ

حاجت نہین رہتی ہے ایسے ہی ۲ د + ۳ د = ۵ د یا ۲ (ح + د)
= ۲ ح + ۲ د تو = اس علامت کے دونون طرف جو مقادیر ہین انکے
مساوی ہونے مین بھی کچھ شبہہ نہین ہے کسواسطے کہ ہمکو بخوبی معلوم
ہے کہ بجاے د کے چاہو جو مقدار فرض کرو ہر صورت مین مقدار
۲ د + ۳ د بیشک برابر ہوگی مقدار ۵ د کے جاننا چاہیے کہ ایسی
مساوات کو

## مساوات متشابہ یا معادلہ متشابہ کہتے ہین

اگر ہم کہین کہ ذ + ۴ = ۶ یا ۲ (۱ + ذ) = ۷ تو ایسی مساوات مین
مقدار د کے بجاے معین عدد فرض کرنے سے مساوات مین فرق
نہین آسکتا ہے اور ایسی مساوات کو مساوات یا معادلہ کہتے ہین
اور ایسی مساوات مین مقدار د مجہول کی قیمت جس عمل سے دریافت
ہوتی ہے اوسکو حل کرنا بولتے ہین اور جب مقدار مجہول کی قیمت
کو بجاے اوس مقدار کے لاکھکر مساوات کی صداقت دکھلاتے ہین
تو اس عمل کو **مقابلہ کرنا** کہتے ہین

ذ + ۴ = ۶ اس مساوات مین د کی قیمت تبلاؤ

اس مساوات مین ہم دیکھتے ہین کہ د کو ۴ مین جمع کیا تو ۶ حاصل جمع ہوتا ہے
اس باعث سے ضرور د = ۲

۲ (ا + د) = ۱۴ اس مساوات مین د کی قیمت دریافت کرو اس
سوال مین ہم دیکھتے ہین کہ دوگنا (ا + د) برابر ہے ۱۴ کے اس باعث سے
مقدار ا + د ضرور برابر ہوگی ۷ کے اور فقط د برابر ہوگی ۶ کے
اسطرح کے سوالون مین مقدار مجہول کی قیمت کا نکالنا مشکل نہین ہے
مگر بے شمار سوالات اس طرح کے ہین کہ اونمین مقدار مجہول
اولجھی رہتی ہے ایسے سوالون مین مقدار مجہول کی قیمت دریافت
کرنے کے لیے جبر و مقابلے کا کام پڑتا ہے اس مراد سے چند
قاعدے لکھتے ہین اور اونکی صداقت علوم متعارفہ ذیل سے
پائی جاتی ہے

## علوم متعارفہ

اگر مقادیر مساوی پر یکسان عمل کیے جاوین تو اونکے حاصل بھی مساوی
ہونگے

## پہلا قاعدہ

دفعہ ۵۴ اگر = اس علامت کے دونون طرف ایک ہی مقدار
ہوون اور اونکی علامت بھی یکسان ہووے مثلاً دونون کی علامت
+ ہو یا − ہو تو ایسی مقدار کو دونون طرف سے دور کردو اور اسکو
عمل ترفیع کہتے ہین اور لفظ ترفیع کے معنی ہین دور کرنا اور جیسے

ظاہر ہے کہ اگر برابر مقادیر مین سے برابر مقادیر منہا کی جاوین تو باقی مقادیر بھی برابر رہینگی مثلاً د + ۴ = ۵ + ۴ تو د = ۵ اس علامت کے دونون طرف ۴ عدد یکسان ہے اور اوسکی علامت بھی دونون طرف + ہے اوس سے خارج کیا تو د = ۵

## دوسرا اتمام

دفعہ ۱۰۴ مساوات مین جب ایک طرف یا جملہ سے کسی مقدار مفرد کو دوسری طرف رکھو تو اوسکی علامت بدل دو یعنی اوسکی علامت + ہو تو بجاے اوسکے − رکھو اگر − ہو تو + رکھو اسے **عمل انتقال** بولتے ہین مثلاً ح و + س = ط د + ف اس مساوات کے دونون طرف کی مقادیر مساوی مین سے ط د کو گھٹایا تو حاصل تفریق بھی مساوی ہونگے یعنی

∴ ح و − ط د + س = ف ∵ ط د − ط د = ۰

اسیطرح سے = علامت کے ایک طرف سے ط د کو اوسکی علامت بدل کر دوسری طرف رکھدیا

پھر ہر ایک طرف مین سے س کو گھٹایا تو

ح و − ط د + س − س = ف − س

یا ح و − ط د = ف − س ∵ س − س = ۰

یعنی مقدار س کو ایک طرف سے لیکر دوسری طرف مین اوسکی علامت بدل کر رکھدیا

## مثال

(۱) د + ۲ = ۶ — د اس مساوات کے ایک جملہ مین حرف لکھو دوسرے مین عدد تو بجاے — د کے + د لکھا اور بجاے + ۲ کے — ۲ ∴ د + د = ۶ — ۲

(۲) ۴ د — ۶ = ۳ د — ۲ د + ۱۲ اس مساوات کے ایک جملے مین حرف لکھدو اور دوسرے مین عدد

۴ د — ۳ د + ۲ د = ۱۲ + ۶

## تیسرا قاعدہ

دفعہ ۷۴ اگر مساوات کی ہر ایک مقدار مفرد کو ایک ہی مقدار مین ضرب دین تو بھی مساوات بنی رہیگی کیونکہ یہہ ظاہر ہے کہ جب ہم ہر ایک مقدار مین ضرب دیتے ہین تو ہر ایک جملے کی کل مقدار مذکور مین ضرب ہو جاتی ہے اس سبب سے حاصل ضرب برابر ہوتے ہین اس قاعدہ سے اگر مساوات مین کسر ہوں تو اوسکے نسب نما دور ہو جاتے ہین اور اسے عمل اخراج کسر کہتے ہین مثلاً

۱۴ دفعہ

۷د − ۶ = ۵د/۳ اس مساوات کی ہر ایک مقدار مفرد کو ۳

مین ضرب دیا تو ۲۱د − ۱۸ = ۵د

کیونکہ ۳ × ۵د/۳ = ۵د

د/۲ + ۵ = د/۳ + ۶ اس مساوات مین جو کسر ہین اونکے نسب نماؤن کو

دور کرو اس مساوات کی ہر ایک مقدار مفرد کو ۲ مین ضرب دیا تو

د + ۱۰ = ۲د/۳ + ۱۲ اس مساوات مین اب ایک کسر باقی رہگئی

اسلیے اوسکی ہر ایک مقدار مفرد کو کسر کے نسب نما ۳ مین ضرب دیا

تو ۳د + ۳۰ = ۲د + ۳۶ اس مساوات مین اب کوئی کسر

نرہی اسیطرح اگر دو سے زیادہ کسور ہون تو اونکے نسب نما

درجہ بدرجہ دور ہوسکتے ہین

مگر جو کسرون کے نسب نماؤن کی مقادیر بڑی ہون تو اون سب کے

حاصل ضرب مین مساوات کی ہر ایک مقدار مفرد کو ضرب دو

مثلاً د/۲ + ۵ = د/۳ + ۶ اس مساوات کی ہر ایک مقدار مفردہ کو

۲ × ۳ یعنی ۶ مین ضرب دیا تو

۳د + ۳۰ = ۲د + ۳۶ کسواسطے کہ ۶ × د/۲ = ۳د اور

۶ × د/۳ = ۲د اسیطرح اگر د/۲ − ۲د/۳ + د/۵ = ۶ تو اس

مساوات کی ہر ایک مقدار مفرد کو ۲ × ۳ × ۵ یعنی ۳۰ مین ضرب دیا تو

۱۵و − ۲۰و + ۶و = ۱۸۰

کیونکہ ۳۰ × و/۲ = ۱۵و

۳۰ × ۲و/۳ = ۲۰و اور ۳۰ × و/۵ = ۶و

مگر سب کسرون کے نسب نماؤن کے حاصلضرب سے ضرب کرنے کی بجاے اونکے ذو اضعاف اقل یعنی اوس چھوٹی مقدار سے جو ہر ایک نسب نما پر پوری تقسیم ہو جاوے ضرب کیا جاوے تو آسان ہوگا

مثلاً و/۲ − و/۴ + و/۸ = ۳و اسمین نسب نماؤن کا حاصل ضرب ۶۴ ہے مگر اونکا ذو اضعاف اقل ۸ ہے اسلیے نسب نماؤن کے دور کرنے کے لیے مساوات کی ہر ایک مقدار مفرد کو ۸ مین ضرب دیا

∵ ۸ × و/۲ = ۴و، ۸ × و/۴ = ۲و، ۸ × و/۸ = و

∴ ۴و − ۲و + و = ۲۴و اس مساوات مین اب کوئی مقدار جسمین کسر ہو نہین ہے

## چوتھا قاعدہ

دفعہ ۸۴ اگر مساوات کی ہر ایک مقدار مفرد کسی ایک مقدار پر تقسیم ہو جاوے تو بھی مساوات بنی رہیگی

کیونکہ جب ہم مساوات کے دونون جملون کی کل مقادیر مساوی کی ہر ایک مقدار مفرد کو ایک مقدار پر تقسیم کرتے ہین تو اون دونون جملون

۲۲۵ و ۲۲۶

کی کل مقادیر بھی اوس مقدار پر تقسیم ہو جاتی ہین اور اس باعث سے
خارج قسمت بھی برابر ہوتے ہین مثلاً ۴ د — ۲ د = ۱۶ اس مساوات
مین ہر ایک مقدار مفرد کو ۲ پر تقسیم کیا تو ۲ د — د = ۸
اسیطرح اگر ۷ د = ۲۸ اس مساوات مین ہر ایک مقدار مفرد کو
۷ پر تقسیم کیا تو $\frac{۷ د}{۷}$ = $\frac{۲۸}{۷}$ یعنی د = ۴
ح د = س اس مساوات کی ہر ایک مقدار مفرد کو ح پر تقسیم
کیا تو $\frac{ح د}{ح}$ = $\frac{س}{ح}$ یعنی د = $\frac{س}{ح}$
جبکہ مساوات مین مقدار مجہول پہلی قوت رکھتی ہو مثلاً د اور اوسکی
بڑی قوت نہو مثلاً د۲ د۳ وغیرہ تو ایسی مساوات کو مساوات
درجۂ اول یا مفردات کہتے ہین
اول درجہ کی مساوات مین مقدار مجہول کی قیمت چار قاعدون
مذکورۂ بالا پر عمل کرنے سے دریافت ہو جاتی ہے

## اول درجہ کی مساوات مین مقدار مجہول کی قیمت دریافت کرنیکا

## قاعدہ

دفعہ ۹۴ (۱) اگر مساوات مین کسور ہون اور اون مین
مقدار مجہول مشتمل ہو تو اون کسرون کے نسب نماؤنکو بموجب
تیسرے قاعدے کے دور کرو

(۲) اگر مساوات مین کوئی مقدار خط وحدانی کے تلے لکھی ہو تو
بموجب ۳۴ دفعہ کے اوس خط وحدانی کو مٹا دو

(۳) بموجب دوسرے قاعدے کے مساوات کی جن مقادیر
مفرد مین مقدار مجہول مشتمل ہو اُنکو علامت مساوات کے ایک
طرف لے آؤ اور مقادیر معلومہ کو اوسکے دوسری طرف لکھو

(۴) اگر مقادیر متماثلہ ہون تو اونکا حاصل جمع دریافت کرو اس
عمل کے کرنے سے فقط ایک مقدار مفرد مین مقدار مجہول
رہجاویگی اوسی مقدار کے سر پر مساوات کی ہر ایک مقدار مفردہ
کو تقسیم کرنے سے مقدار مجہولہ کی قیمت دریافت ہو جاویگی

اگر مساوات کے دونون جملون مین ایک سی مقادیر ہون اور اونکی
علامت بھی یکسان ہون تو اونکو بموجب پہلے قاعدے کے خارج کرو
یا اگر مساوات کی ہر ایک مقدار مفرد کسی اور مقدار پر پوری تقسیم ہو جاوے
تو خارج قسمتون کو بجاے مقادیر مذکور کے لکھو

## مثالین

(۱) ۲د − ۳ = د/۲ + ۶ اس مساوات مین مقدار مجہول
کی قیمت دریافت کرو د/۲ کسر ہے اسلیے اس مساوات مین
کسر نہ رکھنے کے لیے ہر ایک مقدار مفرد کو ۲ مین ضرب دیا تو

۴د — ۶ = د + ۱۲ ∴ ۲ × د/۲ = د

عمل انتقال سے    ۴د — د = ۱۲ + ۶

جمع کے عمل سے    ۳د = ۱۸

۳ پر تقسیم کرنے سے    د = ۱۸/۳ = ۶ یہی مقدار مجہول کی قیمت
ہے اس قیمت کے امتحان کرنے کے لیے مساوات بالا مین مقدار
د کی بجاے ۶ لکھا ہے

۲ × ۶ — ۳ = ۶/۲ + ۶ یا ۱۲ — ۳ = ۳ + ۶ یا ۹ = ۹ اس سے
معلوم ہوتا ہے کہ اگر د برابر ہو ۶ کے تو مساوات یہی درست ہے

(۲) د/۲ — ۵ = د/۳ — ۳ اس مساوات کی مقدار د مجہول کی قیمت
دریافت کرو    د/۲ اور د/۳ یے دو کسر ہین اسلیے مساوات
مین کسر نہ رکھنے کے لیے بموجب تیسرے قاعدے کے
مساوات کی مقدار مفرد کو ۲ × ۳ یعنی ۶ مین ضرب دیا تو

۳د — ۳۰ = ۲د — ۱۸ ∴ ۶ × د/۲ = ۳د اور ۶ × د/۳ = ۲د

منتقل کرنے سے ۳د — ۲د = ۳۰ — ۱۸

جمع کرنے سے    د = ۱۲ ∴ ۳د — ۲د = ۱د یا د کے
د کی ۱۲ قیمت صحیح ہے کیونکہ ۱۲/۲ — ۵ = ۶ — ۵ = ۱

اور ۱۲/۳ — ۳ = ۴ — ۳ = ۱

(۳) (د−۶)/۲ + ۶ = (۵د−۶)/۲ اس مساوات مین مقدار د کی قیمت بتلاؤ

مساوات کے ہر ایک جملہ کو ۲ مین ضرب دیا تو د−۶+۱۲=۵د−۶

−۶ کو خارج کیا تو د+۱۲=۵د

منتقل کرنے سے ۱۲=۵د−د

جمع کرنے سے ۱۲=۴د

۴ پر تقسیم کرنے سے ۳=د یا د=۳

(۴) د/۲ − ۵د/۳ − ۴/۳ = ۴د/۳ − ۳ اس مساوات مین مقدار د کی قیمت بتلاؤ

مساوات کے ہر ایک جملے کو ۲×۳ یعنی ۶ مین ضرب کرنے سے

۳د−۱۰د−۸=۸د−۱۸

منتقل کرنے سے ۳د−۱۰د−۸د=۸−۱۸

جمع کرنے سے −۱۵د=−۱۰

−۱۵ پر تقسیم کرنے سے د=۱۰/۱۵=۲/۳

(۵) د/۳ − د/۲ + د/۵ = ۱/۲ اس مساوات مین مقدار مجہولہ د کی قیمت بتلاؤ ۲×۳×۵ یعنی ۳۰ مین مساوات کے ہر ایک جملے کو ضرب دیا تو: ۳۰×د/۳=۱۰د، ۳۰×د/۲=۱۵د اور ۳۰×د/۵=۶د

∴ ۱۰د−۱۵د+۶د=۱۵

جمع کرنے سے د=۱۵

(۶) $\frac{۴و}{۳} - \frac{۲و}{۱۰} + \frac{و}{۶} = ۳۹$ اس مساوات مین مقدار مجہول و کی قیمت دریافت کرو ۳ ، ۱۰ اور ۶ کا ذواضعاف اقل ۳۰ ہے اسلیے نسب نماؤن کے دور کرنے کے لیے مساوات کی ہر ایک مقدار مفرد کو ۳۰ مین ضرب دیا تو

∴ $\frac{۴و}{۳} \times ۳۰ = ۱۰ \times ۴و = ۴۰و$

$\frac{۲و}{۱۰} \times ۳۰ = ۶و$ ، $\frac{و}{۶} \times ۳۰ = ۵و$ اور $۳۹ \times ۳۰ = ۱۱۷۰$

∴ $۴۰و - ۶و + ۵و = ۱۱۷۰$

جمع کرنے سے $۳۹و = ۱۱۷۰$

۳۹ پر تقسیم کرنے سے $و = \frac{۱۱۷۰}{۳۹} = ۳۰$

## ۱۲ سوالات

جو مساوات ذیل مین مندرج ہین اونمین مقدار مجہولہ و کی قیمت دریافت کرو

(۱) ۶و − ۱۰ = ۵و − ۴

(۲) ۱۳و + ۱ = ۹و + ۵

(۳) ۳و + ۳۰ = ۲و + ۳۶

(۴) ۴و − ۲و = ۲۴ − و

(۵) ۷و − ۱۱ + ۵ = ۸و − ۹

(۶) ۱۵ − ۲و + ۶ = ۳و + ۱

(۷) ۳و − ۶ = ۱۲ − ۳و − ۴

(۸) ۱۲ − ۸و = ۱۵ − ۳و − ۳

(۹) ۱۲۱ = ۱۴و + ۱ − ۳و + ۱۰

(۱۰) ۵۰۰ = ۳۰و + ۱۲ + ۳۲و − ۸

(۱۱) ۷و − ۲و + ۵ = ۱۳و − ۴و − ۵

(۱۲) ۱۲و − ۶و + ۴و = ۳و + ۸۴

(۱۳) $۲و + \frac{۱}{۲} = ۳و - \frac{۱}{۲}$

(۱۴) $۱۵و - ۳\frac{۱}{۲} = ۳\frac{۱}{۲} + و$

(۱۵) $و + \frac{و}{۲} = ۶$

(۱۶) $۲و - \frac{و}{۰} = ۱۸$

(۱۷) $۳و + \frac{و}{۳} = ۴و - ۶$

(۱۸) $\frac{۳و}{۲} + \frac{۲}{۴} = و + ۳$

(۱۹) $\frac{۳و}{۵} - \frac{و}{۳} = و - ۶$

(۲۰) $\frac{و}{۳} + \frac{و}{۶} = ۱۵$

(۲۱) $\frac{و}{۵} - \frac{و}{۱۰} = \frac{۱}{۲}$

(۲۲) $و - \frac{و}{۲} + \frac{و}{۳} - \frac{۲و}{۳} = ۳\frac{۱}{۲}$

(۲۳) $\frac{۲و}{۷} + \frac{و}{۶} - \frac{۱}{۶} = و - ۴$

(۲۴) $\frac{۳و}{۷} - ۱ = \frac{۱}{۵} + \frac{۳}{۵}$

(۲۵) $\frac{و}{۲} - \frac{و}{۳} - \frac{و}{۴} + \frac{و}{۶} = \frac{۳}{۴}$

(۲۶) $\frac{۳و}{۲} - \frac{۲و}{۳} + \frac{۱}{۲} = \frac{و}{۶} + ۹\frac{۵}{۶}$

(۲۷) $\frac{و}{۵} + \frac{و}{۴} + \frac{و}{۳} - \frac{و}{۲} = ۱۷$

(۲۸) $و - \frac{و}{۹} - \frac{و}{۱۲} - \frac{و}{۷} = \frac{و}{۲} + ۹$

(۲۹) $\frac{۳و}{۱۴} - \frac{۲و}{۲۱} + \frac{۱}{۳} = \frac{و}{۴} - ۴\frac{۱}{۴}$

(۳۰) $\frac{۳و}{۷} - \frac{و}{۴} - \frac{و}{۶} = \frac{۵}{۲۱} - \frac{و}{۲۸}$

(۳۱) $۲و - \frac{۲و}{۵} - ۲\frac{۱}{۵} - \frac{۴و}{۱۱} = \frac{۸و}{۷} - \frac{۶}{۱۱}$

(۳۲) $\frac{و}{۸} + \frac{۲و}{۵} = \frac{۷و}{۱۵} - \frac{و}{۶۰} + \frac{۳}{۲۰}$

(۳۳) $\frac{۷و}{۸} - \frac{۳و}{۷} + ۱\frac{۱}{۸} = \frac{۹و}{۴} + \frac{۹و}{۱۴} - ۲۰\frac{۲۵}{۲۸}$

(۳۴) $\frac{۳و}{۱۶} + \frac{۷و}{۱۵} - \frac{۷و}{۲۰} = ۲\frac{۱۹}{۶۰} - \frac{۳}{۱۶}$

(۳۵) $\frac{۱۴و}{۳} - \frac{۸و}{۵} = ۱۰\frac{۱}{۳} \; \frac{۲و}{۲\frac{۱}{۲}} - ۳\frac{۲}{۵}$

(۳۶) $\frac{و}{۴} - ۴\frac{۱}{۲} + \frac{و}{۵\frac{۱}{۲}} + \frac{و}{۲} = \frac{۱۶\frac{۱}{۴}}{۵\frac{۱}{۲}}$

دفعہ ۵۰ اگر مساوات مین خطوط وحدانی ہون تو اونھین بموجب ۴۳ دفعہ کے دور کرو

## مثالین

(۱) $۲(و + ۵) + ۳(۲و - ۷) = ۲۱$ اس مساوات مین مقدار مجہول و کی قیمت دریافت کرو پہلے خطوط وحدانی کے اندر کی

مقدار کے یہہ معنی ہین کہ مقدار د + ۵ دوگنی ہے اور دوسرے خطوط
وحدانی کے اندر کی مقدار سے یہہ سمجھو کہ ۳ گنی ۲ د — ۷ مقدار کو
جمع کرنا ہے اسلیے ضرب دینے کے بعد خطوط وحدانی کو دور کیا تو

∵ ۲ (د+۵) = ۲ د+۱۰ اور ۳ (۲ د — ۷) = ۶ د — ۲۱

∴ ۲ د+۱۰+۶ د — ۲۱ = ۲۱

منتقل کرنے سے ۲ د+۶ د = ۲۱+۲۱ — ۱۰

جمع کرنے سے ۸ د = ۳۲

۸ پر تقسیم کرنے سے د = ۳۲/۸ = ۴

(۲) ۲ (د+۵) — ۳ (۲ د — ۷) = ۱۵ اس مساوات مین مقدار
د کی قیمت بتلاؤ

∵ ۲ (د+۵) = ۲ د+۱۰ اور ۳ (۲ د — ۷) = ۶ د — ۲۱

∴ ۲ د+۱۰ — (۶ د — ۲۱) = ۱۵

یا بموجب ۳۴ دفعہ کے ۲ د+۱۰ — ۶ د+۲۱ = ۱۵

منتقل کرنے سے ۲ د — ۶ د = ۱۵ — ۱۰ — ۲۱

جمع کرنے سے — ۴ د = — ۱۶

— ۴ پر تقسیم کرنے سے د = —۱۶/—۴ = ۴

(۳) ۵ — (د+۳)/۱۱ = د — ۳ اس مساوات مین مقدار مجہول د کی قیمت بتلاؤ

پیشتر یہہ بیان ہوچکا ہے کہ شمارکنندہ اور نسب نما کے درمیان مین جو خط کھنچا رہتا ہے وہ شمارکنندہ اور نسب نما دونون کا خط وحدانی ہوتا ہے مساوات کی ہرایک مقدار مفرد کو ۱۱ مین ضرب کیا تو

۵۵ — (د + ۴) = ۱۱ د — ۳۳

بموجب ۳۴ دفعہ کے ۵۵ — د — ۴ = ۱۱ د — ۳۳

منتقل کرنے سے ۵۵ — ۴ + ۳۳ = ۱۱ د + د

جمع کرنے سے ۸۴ = ۱۲ د

۱۲ پر تقسیم کرنے سے د = ۸۴/۱۲ = ۷

(۴) د + (۳ د — ۵)/۲ = ۱۲ — (۲ د — ۴)/۳ اس مساوات مین مقدار د کی قیمت دریافت کرو۔ اخراج کسر کے لیے ہرایک مقدار مفرد کو ۲×۳ یعنی ۶ مین ضرب دیا تو

۶ د + ۳ (۳ د — ۵) = ۷۲ — ۲ (۲ د — ۴)

یعنی ۶ د + (۹ د — ۱۵) = ۷۲ — (۴ د — ۸)

۳۴ دفعہ کے بموجب ۶ د + ۹ د — ۱۵ = ۷۲ — ۴ د + ۸

منتقل کرنے سے ۶ د + ۹ د + ۴ د = ۷۲ + ۸ + ۱۵

جمع کرنے سے ۱۹ د = ۹۵

۱۹ پر تقسیم کرنے سے د = ۹۵/۱۹ = ۵

(۵) $\frac{8-7x}{8} + \frac{12+9x}{16} = \frac{1-3x}{10} - \frac{29+8x}{20}$ اس مساوات میں مقدار دکی قیمت بتلاؤ

نسب نماؤں کا ذو اضعاف اقل ۸۰ ہے اسلیے ہر ایک عدد مفرد کو ۸۰ میں

ضرب دیا تو $10(8-7x) + 5(12+9x) = 8(1-3x) - 4(29+8x)$

یا $80 - 70x + 60 + 45x = 8 - 24x - 116 - 32x$

منتقل کرنے سے $24x + 32x - 70x + 45x = 8 - 116 - 60 - 80$

جمع کرنے سے $31x = -248$

۳۱ پر تقسیم کرنے سے $x = \frac{-248}{31} = -8$

(۶) $\frac{1}{12}(3x + \frac{2}{3}) - \frac{1}{6}(4x - \frac{2}{3}6) = \frac{1}{4}(5x - 6)$ اس مساوات میں مقدار دکی قیمت بتلاؤ

۴ امیں ضرب دینے سے $3x + \frac{2}{3} - 2(4x - \frac{2}{3}6) = 7(5x - 6)$

یا $3x + \frac{2}{3} - (8x - \frac{4}{3}12) = 7(5x - 6)$

$\therefore 3x + \frac{2}{3} - 8x + \frac{4}{3}12 = 35x - 42$

منتقل کرنے سے $42 + \frac{2}{3} + \frac{4}{3}12 = 35x + 8x - 3x$

جمع کرنے سے $56 = 40x$

$\therefore \frac{4}{3} + \frac{2}{3} = \frac{6}{3} = 2$

۴۰ پر تقسیم کرنے سے $x = \frac{56}{40} = 1\frac{2}{5}$

## ۱۳ سوالات

جو مساواتین ذیل مین مندرج ہین اُنمین مقدار د کی قیمت بتلاؤ

(١) ٦ د + ٢ (١١ − د) = ٣ (١٩ − د)

(٢) ٣ (د + ١) + ٢ (د + ٢) = ٣٢

(٣) ٣ د − ٢ (٥ د + ٤) = ٢ (٤ د − ٩)

(٤) ٥ (٢ د − ٢) − ٣ (٢ د + ١) = ٢٧

(٥) ٦ (٣ − ٢ د) = ٢٤ − ٤ (٤ د − ٥)

(٦) ٤٥ − ٤ (د − ٢) = ٥ (د + ٢)

(٧) ٧ د = ٨ − (١ − ٩ د)/٢

(٨) ٢ د/٧ + ٤ = د − (د − ١)/٦

(٩) (٣ د + ١)/٢ − (د − ١)/٦ = ٢ د/٣ + ١٠

(١٠) ١/٤ (د + ٦) − ١/١٢ (١٦ − ٣ د) = ٤ ١/٦

(١١) ١/١٢ (٣ د + ٣) + ١/١٥ (٧ د − ٤) − ١/٢٠ (٧ د + ١) = ٢

(١٢) ١٠ (د + ١/٤) − ٦ د (١/د − ١/٣) = ٢٣

**دفعہ ١٥** اکثر مساوات مین کسر کے نسب نماؤن مین مقدار مجہول شامل رہتی ہے مگر اوسکی قیمت بموجب قاعدون مذکورہ کے دریافت ہوجاتی ہے اول جن نسب نماؤن مین مقدار مجہول شامل ہووے مقادیر مفردہ ہون

## مثالین

(۱) $\frac{9}{2\text{د}} - 4 = 5$ اس مساوات مین مقدار د کی قیمت دریافت کرو

عمل انتقال سے $\frac{9}{2\text{د}} = 5 + 4$

عمل جمع سے $\frac{9}{2\text{د}} = 9$

۲د مین ضرب دیا تو $9 = 18\text{د}$

۱۸ پر تقسیم کرنے سے $\text{د} = \frac{9}{18} = \frac{1}{2}$

(۲) $\frac{2}{\text{د}} + \frac{4}{\text{د}} = \frac{3}{\text{د}} + \frac{5}{\text{د}} - \frac{2}{17}$ اس مساوات مین مقدار د کی قیمت بتلاؤ چونکہ چارون کسرون کا نسب نما د ہے

اسلیے جمع کرنے سے $\frac{6}{\text{د}} = \frac{8}{\text{د}} - \frac{2}{17}$

منتقل کرنے سے $\frac{2}{17} = \frac{8}{\text{د}} - \frac{6}{\text{د}}$

جمع کرنے سے $\frac{2}{17} = \frac{2}{\text{د}}$

$\therefore 2\text{د} = 34 \quad \therefore \text{د} = 17$

دوم جن نسب نماؤن مین مقدار مجہول شامل ہووے مقادیر مرکب ہون تو اول مفرد نسب نماؤن کو خارج کرو بعد ازان بترتیب مرکب نسب نماؤن کو دور کرو

## مثالین

(۱) $\frac{6\text{د} + 13}{15} - \frac{3\text{د} + 5}{5\text{د} - 25} = \frac{2\text{د}}{5}$ اس مساوات مین مقدار د کی

قیمت بتلاؤ اول مقادیر مفردہ کے نسب نماؤن کے دور کرنیکے لیے

مساوات کے ہر ایک جملے کو ۱۵ مین ضرب دیا تو

$$۶د + ۱۳ - \frac{۱۵(۳د+۵)}{۵د-۲۵} = ۱۵ \times \frac{۲د}{۵} \therefore = ۶د$$

دونون جملے کی ۶ د یکسان مقدار کو

مٹا کر منتقل کرنے سے $۱۳ = \frac{۱۵(۳د+۵)}{۵د-۲۵}$

شمار کنندہ اور نسب نما دونون کو

۵ پر تقسیم کرنے سے $۱۳ = \frac{۳(۳د+۵)}{د-۵}$

د−۵ مین ضرب دینے سے $۱۳د - ۶۵ = ۹د + ۱۵$

منتقل کرنے سے $۱۳د - ۹د = ۶۵ + ۱۵$

جمع کرنے سے $۴د = ۸۰$

۴ پر تقسیم کرنے سے $د = \frac{۸۰}{۴} = ۲۰$

(۲) $\frac{۱۰د+۱۷}{۱۸} - \frac{۱۲د+۲}{۱۱د-۸} = \frac{۵د-۴}{۹}$ اس مساوات مین مقدار د کی

قیمت بتلاؤ ۱۸ اور ۹ نسب نماؤن کے خارج کرنیکے لیے مساوات کے

ہر ایک جملے کو ۱۸ مین ضرب دیا تو $۱۰د + ۱۷ - \frac{۲۱۶د+۳۶}{۱۱د-۸} = ۱۰د - ۸$

دونون جملون کی ۱۰ د یکسان

مقدار خارج کر کے منتقل کرنے سے $۱۷ + ۸ = \frac{۲۱۶د+۳۶}{۱۱د-۸}$

جمع کرنے سے $۲۵ = \frac{۲۱۶د+۳۶}{۱۱د-۸}$

مساوات کے ہر ایک جملہ کو $۱۱و - ۸$ مین ضرب دیا تو

$$۲۵(۱۱و - ۸) = ۲۱۶و + ۳۶$$

یا $۲۷۵و - ۲۰۰ = ۲۱۶و + ۳۶$

منتقل کرنے سے $۲۷۵و - ۲۱۶و = ۲۰۰ + ۳۶$

جمع کرنے سے $۵۹و = ۲۳۶$

۵۹ پر تقسیم کرنے سے $و = \frac{۲۳۶}{۵۹} = ۴$

(۳) $\frac{۱}{و - ۱} - \frac{۲}{و + ۷} = \frac{۱}{۷(و - ۱)}$ اس مساوات مین مقدار مجہول و کی قیمت بتلاؤ

مساوات کے ہر ایک جملے کو $۷(و - ۱)$ مین ضرب دیا تو

$$۷ - \frac{۱۴(و - ۱)}{و + ۷} = ۱ \quad ۷(و - ۱) \times \frac{۱}{و - ۱} = ۷$$

منتقل اور جمع کرنے سے $۶ = \frac{۱۴(و - ۱)}{و + ۷}$

$و + ۷$ مین ضرب دیا تو $۶و + ۴۲ = ۱۴و - ۱۴$

منتقل کرنے سے $۱۴و - ۶و = ۴۲ + ۱۴$

جمع کرنے سے $۸و = ۵۶$

۸ پر تقسیم کرنے سے $و = \frac{۵۶}{۸} = ۷$

(۴) $\frac{۲(۳ - ۴و)}{۳ - و} + \frac{۳}{۱ - و} = ۸$ اس مساوات مین مقدار و کی قیمت بتلاؤ

مساوات کی ہر ایک مقدار کو $۳ - و$ مین ضرب دینے سے

$$۲(۳ - ۴و) + \frac{۹ - ۳و}{۱ - و} = ۲۴ - ۸و$$

یا $۶ - ۸و + \frac{۹ - ۳و}{۱ - و} = ۲۴ - ۸و$

مساوات کے ہر ایک جملے کی ۸ د یکسان مقدار کو خارج کر کے انتقال کرنے سے $\frac{۹ - ۳د}{۱ - د} = ۲۴ - ۶ = ۱۸$

۱ − د مین ضرب کرنے سے $۹ - ۳د = ۱۸ - ۱۸د$

منتقل کرنے سے $۱۸د - ۳د = ۱۸ - ۹$

جمع کرنے سے $۱۵د = ۹$

۱۵ پر تقسیم کرنے سے $د = \frac{۹}{۱۵} = \frac{۳}{۵}$

(۵) $\frac{۱۵ + ۳د}{د + ۱} + \frac{۳۰ + ۴د}{د + ۳} = ۷ + \frac{۲۴}{۱ + د}$ اس مساوات مین مقدار د کی قیمت بتاؤ

مساوات کو ہر ایک جملہ کو د + ۱ مین ضرب دیا تو $۱۵ + ۳د + \frac{۳۰ + ۳۰د + ۴د + ۴د^۲}{د + ۳} = ۷د + ۷ + ۲۴$

منتقل اور جمع کرنے سے $\frac{۳۴د + ۴د^۲ + ۳۰}{د + ۳} = ۴د + ۱۶$

د + ۳ مین ضرب دینے سے $۳۴د + ۴د^۲ + ۳۰ = ۴د^۲ + ۱۶د + ۱۲د + ۴۸$

عمل ترفیع اور انتقال کرنے سے $۳۴د - ۱۶د - ۱۲د = ۴۸ - ۳۰$

جمع کرنے سے $۶د = ۱۸$

۶ پر تقسیم کرنے سے $د = \frac{۱۸}{۶} = ۳$

## ۱۴ سوالات

مساوات مندرجہ ذیل مین مقدار د کی قیمت دریافت کرو

(۱) $\frac{۲}{۳د} + \frac{۳}{۲د} = ۱۳$ (۳) $\frac{ح}{س د} + \frac{س}{ح د} = ح^۲ + س^۲$

(۲) $\frac{۴}{۵د} + \frac{۵}{۴د} = ۴۱$ (۴) $\frac{۶د - ۴}{۲۱} + \frac{د - ۲}{۵د - ۶} = \frac{۲د}{۷}$

(۵) $\frac{9و-16}{36} - \frac{12-3و}{5و-4} + \frac{و-4}{4} = \frac{...}{...}$ (۸) $\frac{3}{و} - \frac{2}{و+1} = \frac{5}{4و(و+1)}$

(۶) $\frac{16+و7}{21} - \frac{8+و}{4و-11} = \frac{و}{3}$ (۹) $\frac{17}{6و+17} - \frac{10}{3و-10} = \frac{1}{2و-1}$

(۷) $\frac{و-7}{و+7} + \frac{1}{2(و+7)} = \frac{...}{...}$ (۱۰) $\frac{6و+8}{2و+1} - \frac{2و+38}{و+12} - 1 = 0$

دفعہ ۵۳ اگر مساوات میں بڑے اعداد بہت ہوں تو انکو اس ترتیب پر لکھو کہ جن اعداد کی علامت یکساں ہوں وے ایک دوسرے کے تلے رہیں

## مثالیں

(۱) $70و - 42و + 42 + 280 = 700 - 35و - 60و + 80 + 56و - 56$

منتقل کرنے سے

$$\left.\begin{array}{l}70\\35\\60\end{array}\right\} و \left.\begin{array}{l}-42\\-56\end{array}\right\} و = 700 \quad \begin{array}{l}-56\\-42\\-280\end{array}$$

$$\phantom{x}80$$

جمع کرنے سے

$$\left.\begin{array}{l}165\\-98\end{array}\right\} و = 780 \quad -378$$

$$67 \quad و = 402$$

$$و = \frac{402}{67} = 6$$

(۲) $\frac{9و-13}{4} - \frac{3و+1}{6} = \frac{7و+9}{8} - \frac{9و-229}{14}$ اس مساوات میں مقدار و کی قیمت دریافت کرو

نسب نماؤن کا ۵۶ ذو اضعاف اقل ہے اس باعث سی مساوات کے
ہر ایک جملے کو ۵۶ مین ضرب دیا تو

۱۲۶ د — ۱۸۲ — ۹۹۶ — ۳۶ د = ۴۹ د + ۶۳ — ۲۴ د + ۸

یا ۱۲۶ د — ۱۸۲ — ۹۹۶ + ۳۶ د = ۴۹ د + ۶۳ — ۲۴ د — ۸

منتقل کرنے سے ۱۲۶ د — ۴۹ د = ۶۳ — ۸
۳۶ ۔۔۔ ۱۸۲
۲۴ ۔۔۔ ۹۹۶

جمع کرنے سے ۱۸۶ د = ۱۲۴۱
۴۹ — ۔۔۔ ۸ —

۱۳۷ د = ۱۲۳۳

د = ۱۲۳۳ / ۱۳۷ = ۹

(۳) ۲۰۱ (د — ۱) + ۲۵ (۳ د + ۱) + ۲۲ (۵ د + ۱) = ۴۵ (د + ۱۰) + ۲۱ (د + ۱۱) — ۳۵

اس مساوات مین مقدار د کی قیمت بتلاؤ جواب د = ۲ ۱/۲

اب ایسے سوالات لکھے جاتے ہین جن کے جواب مساوات درجہ اول
کے حل کرنے سے نکل آتے ہین

دفعہ ۵۳ سوالات جو علم حساب سے حل نہین ہو سکتے وے

۵۲ دفعہ مذکورکے معنی جاننے سے بآسانی حل ہوجاتے ہین اور علم حساب مین خاص قاعدے مقرر ہین اونکے موجب عمل کرنے سے سوال کا جواب نکل آتا ہے مگر جبر و مقابلہ مین ایسے قاعدے نہین لکھے ہین فقط کثرت مشق سے طالب علم سوال کی شرائط کو مساوات مین ضبط کرکر مقدار مجہول کی قیمت دریافت کرسکتا ہے وہی قیمت سوال کا جواب ہوتی ہے مگر یہہ ضرور دیکھنا چاہیے کہ اسمین کون سی مقادیر مجہول ہین اور کون سی معلومہ پھر بجاے مقدار مجہول کے ق لکھکر مقادیر معلومہ کو لکھو اور بموجب سوال کے ایک ایسی مساوات بناؤ کہ جسمین سوال کی سب شرائط آجاوین

## سوالات

(۳) لڑکون کی عمر ملکر ۴۲ برس کی ہے اور اونکی پیدایش مین دو دو برس کا تفاوت ہے تو بتلاؤ کہ ہر ایک لڑکے کی کیا عمر ہوگی

اس سوال مین دیکھو کہ کون سی مقدار مجہول ہے اور کون سی معلوم

| مقادیر معلومہ | مقادیر مجہولہ |
|---|---|
| (۱) تین لڑکون کی عمرونکا مجموعہ ۴۲ برس ہے | (۱) بڑے لڑکے کی عمر بتلاؤ |
| (۲) اور ہر ایک کی عمر کا تفاوت ۲ برس ہے | (۲) منجھلے لڑکے کی عمر بتلاؤ |
| | (۳) چھوٹے لڑکے کی عمر بتلاؤ |

مگر حقیقت میں پوچھو تو فقط ایک ہی مقدار مجہول ہے کس واسطے کہ اگر ایک
لڑکے کی عمر معلوم ہو جاوے تو باقی دو لڑکوں کی عمر بھی معلوم ہو جاویگی
اس باعث سے فرض کرو کہ چھوٹے لڑکے کی عمر د ہے تو د+۲ منجھلے لڑکے کی
عمر ہوگی    د+۴ بڑے لڑکے کی عمر ہوگی

سوال کی ایک شرط کو عبارت جبریہ میں لکھ لیا اور دوسری شرط یہ ہے کہ
تینوں لڑکوں کی عمر کا مجموعہ ۲۴ برس ہے یا د د+۲ اور د+۴ یعنے
۳د+۶ برابر ہے ۲۴ برس کے اس شرط کو مساوات میں لکھا تو
۳د+۶ = ۲۴ اس مساوات میں مقدار د کی قیمت بتلاؤ

عمل انتقال سے ۳د = ۲۴ − ۶ = ۱۸

۳ پر تقسیم کرنے سے د = ۱۸/۳ = ۶

∴ چھوٹے لڑکے کی عمر ۶ برس کی ہے

منجھلے لڑکے کی عمر ۸ برس کی ہے

اور بڑے لڑکے کی عمر ۱۰ برس کی ہے

(۲) میرے پاس جسقدر اشرفیاں ہیں اونسے پانچ گنے روپے
ہیں اور کل مالیت ۱۴۷ روپے کی تو بتلاؤ کہ میرے پاس کتنی
اشرفیاں ہیں اور کتنے روپے

فرض کرو کہ د اشرفیاں ہیں

